**ایمان اور عمل** ایمان بغیر عمل کے مُردہ ہے۔ ایمان بطور خود کافی نہیں جب تک اس کے ساتھ عمل شامل نہ ہو۔ مسلمان یقین رکھتے ہیں۔ کہ وہ دُنیا اور آخرت میں اپنے اعمال کے جوابدہ ہونگے۔ ہر شخص اپنے افعال کا خود ہی ذمہ وار ہے۔ دوسرا آدمی کسی کے گناہوں کا کفارہ نہیں ہو سکتا۔

**اسلامی اخلاق** آنحضرت صلعم کا ارشاد ہے کہ اپنے آپ کو صفات الٰہیہ سے مُتصف کرو۔ خدا انسان کیلئے بطور نمونہ ہے۔ اور اُس کے صفات اسلامی ضابطۂ اخلاق کی بنیاد ہیں۔ اسلام کی رُو سے نیکی یہ ہے کہ انسان کی زندگی خدا کی صفات کے رنگ میں رنگی ہوئی ہو۔ اس کے خلاف عمل کرنا ہی گناہ کہلاتا ہے۔

**انسانی استعداد ازروئے اسلام** مسلمانوں کا اعتقاد ہے کہ انسان فطرتی طور پر گناہوں سے پاک ہے۔ اور اُس کی تخلیق بہترین طور پر ہُوئی ہے۔ اور وہ غیر محدود ترقی کی صلاحیت رکھتا ہے۔ حتیٰ کہ وہ فرشتوں سے بالاتر اور اُلوہیت کے نزدیک پہنچ سکتا ہے۔

**اسلام میں عورتوں کا مرتبہ** عورت اور مرد دونوں کی پیدائش ایک ہی جوہر سے ہُوئی ہے۔ دونوں میں ایک ہی رُوح ہے اور انہیں دماغی رُوحانی اور اخلاقی ترقی کے لئے یکساں قوتیں عنایت کی گئی ہیں۔ اسلام مرد اور عورت دونوں پر یکساں فرائض عاید کرتا ہے۔

**مساواتِ انسانی اور اخوتِ اسلامی** اسلام خدا کی توحید اور انسانی مساوات کا علمبردار ہے۔ نسل، دولت اور خاندانی اعزاز سب ضمنی چیزیں ہیں۔ نیکی اور خدمت انسان ہی اصلی خوبی کی باتیں ہیں۔ اسلام میں رنگ اور نسل اور عقیدہ کے امتیازات مطلق پائے نہیں جاتے۔ تمام بنی نوع آدم ایک خاندان ہے۔ اور اسلام نے کالے اور گورے دونوں کو ایک کر دیا ہے۔

**ذاتی غور و فکر** اسلام ذاتی غور و فکر کا حامی ہے۔ اور اسلام میں اختلاف رائے کی عزت کی جاتی ہے جو بقول آنحضرت صلعم اُمت کے لئے باعثِ رحمت ہے۔

**طلبِ علم** طلب علم اسلام میں ایک فرض ہے۔ اور اسی حصُولِ علم کی بدولت انسان ملائکہ سے افضل ہو جاتا ہے۔

**تقدیسِ کسب** اسلام ہر اُس مزدوری کی عزت کرتا ہے جس کی بناء پر انسان اپنی روزی کما سکے۔ کاہلی گناہ ہے۔

**بذلِ اموال** انسان کو جس قدر قواء عنایت کئے گئے ہیں۔ وہ سب خدا کی امانت ہیں۔ تاکہ انسان ان کو دوسروں کی فائدہ رسانی میں استعمال کرے۔ اس کا فرض ہے کہ دوسروں کی خدمت کرے۔ اور اُسکی سخاوت سب لوگوں پر بلا امتیاز شخصیت عام ہونی چاہئیے۔ سخاوت انسان کو خدا کا مُقرب بنا دیتی ہے۔ اسی لئے سخاوت اور زکوٰۃ دونوں اسلام میں ضروری قرار دی گئی ہیں۔ اور اسی لئے ہر شخص کو حُکم دیا گیا ہے کہ اگر اس کے مقررہ نصاب سے زیادہ دولت جمع ہو تو وہ زکوٰۃ ادا کرے۔ اور یہ وہ ٹیکس ہے جو مالداروں پر محض غربا کے فائدہ کے لئے لگایا گیا ہے۔

## ضروری نوٹ

اسلام کے متعلق مزید معلومات اور ووکنگ مسلم مشن انگلستان کے تبلیغی کارہائے نمایاں کی مفصل رپورٹ حاصل کرنے کیلئے

**سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب۔ ہندستان)**

کو تحریر فرمائیں

Printed by Mian Maula Dad Muslim Printing Press, Lahore & Published by Kwaja Abdul Ghani, Brandreth Road, Lahore.

JUNE 1935

Regd. L. No. 908.

ولتکن منکم امۃ یدعون الی الخیر ویامرون بالمعروف وینھون عن المنکر واولٰئک ھم المفلحون

# رسالہ اشاعت اسلام

اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

مجریہ



شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان

## حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مرحوم مبلغ اسلام و بانی ووکنگ مسلم مشن انگلستان

مدیر اعزازی

## خواجہ نذیر احمد بیرسٹرایٹ لا لاہور

قیمت تین روپے آٹھ آنہ (عہ) سالانہ

قیمت پانچ روپے (للعہ) ممالک غیر کیلئے

درخواستہائے خریداری بنام منیجر رسالہ اشاعت اسلام - عزیز منزل - برانڈرتھ روڈ - لاہور پنجاب - انڈیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ (رجسٹرڈ)

بنا کردہ

## الحاج حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مرحوم بانی مسلم مشن ووکنگ انگلستان

## بورڈ آف ٹرسٹیز

### ووکنگ مسلم مشن انگلستان کا جملہ تبلیغی کاروبار ذیل کے معتمدین کے زیر اہتمام چل رہا ہے

۱- عالیجناب دی رایٹ آنریبل سر رولینڈ جارج النسن ون بیرن الحاج لارڈ ہیڈلے بالقابہ الفاروق- بی اے (کینٹب) ایم- آئی سی- آئی- ای- آف- اگاڈا ہوس- کیلارنے- آئرلینڈ (چیرمین)

۲- جناب میاں احسان الحق صاحب بیرسٹرایٹ لا سشن اینڈ ڈسٹرکٹ جج (پنجاب)

۳- جناب دی آنریبل شیخ مشیر حسین صاحب قدوائی- بیرسٹرایٹ لا ممبر کونسل آف سٹیٹ- رئیس گدیہ ضلع بارابنکی لکھنو-

۴- کنورشری جناب بدرالدین صاحب فرزند عالیجناب ہزہائینس شیخ جہانگیر میاں صاحب والئے ریاست منگرول- کاٹھیاوار-

۵- جناب حکیم محمد جمیل خان صاحب رئیس اعظم فرزند عالیجناب حکیم اجمل خان صاحب مرحوم و مغفور- رئیس اعظم- دہلی-

۶- جناب خان بہادر مولوی غلام حسن صاحب آنریری مجسٹریٹ اینڈ وائس پریذیڈنٹ میونسپلٹی- پشاور (سرحد)-

۷- جناب خان بہادر غلام صمدانی صاحب ریونیو اسسٹنٹ پشاور (سرحد)

۸- جناب شیخ محمد اسمٰعیل صاحب مالک کالونی فلور ملز- لائل پور-

۹- جناب شیخ عبدالحمید صاحب مالک انگلش ویرہوس- لاہور-

۱۰- جناب ملک شیر محمد خان صاحب بی اے سپیشل سکریٹری ٹو مشیر مال صاحب بہادر ریاست جموں و کشمیر-

۱۱- جناب ڈاکٹر ایس- محمدی صاحب- لندن-

۱۲- جناب مولینا مولوی محمد علی صاحب ایم اے- ایل ایل- بی- مترجم و مفسر قرآن کریم انگریزی و اردو-

### عہدہ داران

۱۳- جناب خواجہ نذیر احمد صاحب بیرسٹرایٹ لا- لاہور- (وائس پریذیڈنٹ)

۱۴- جناب شیخ محمد الدین جان صاحب بی اے- ایل ایل- بی- ایڈوکیٹ ہائی کورٹ- لاہور- (وائس پریذیڈنٹ)-

۱۵- جناب ڈاکٹر غلام محمد صاحب ایم- بی- بی ایس سابق سول سرجن سرحد (آنریری فنانشل سکریٹری)-

۱۶- جناب مولوی عبدالمجید صاحب ایم اے- بی- ٹی- امام شاہجہان مسجد ووکنگ- انگلستان-

۱۷- جناب خواجہ عبدالغنی صاحب سکریٹری- دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ-

## اسماء ٹرسٹیان جو فوت ہوچکے ہیں

۱- حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مرحوم و مغفور- بی- اے- ایل- ایل- بی- بانی مسلم مشن ووکنگ- انگلستان- (سابق پریذیڈنٹ)-

۲- جناب سر عباس علی بیگ صاحب مرحوم- کے- سی- آئی- ای- سی- ایس- آئی- ایل ایل- ڈی- بی- اے- ایف- یو- بی- آف بمبئی اینڈ کلفٹن-

۳- جناب سر میاں محمد شفیع صاحب مرحوم- کے- سی- ایس- آئی- سی- آئی- ای- ڈاکٹر آف لٹریچر- بیرسٹرایٹ لا- لاہور-

## ٹرسٹ کی مجلس منتظمہ

۱- جناب خان صاحب سعادت علی خان صاحب رئیس اعظم و سکریٹری انجمن اسلامیہ پنجاب لاہور

۲- جناب ملک شیر محمد خان صاحب بی اے سکریٹری ٹو مشیر مال صاحب بہادر ریاست جموں و کشمیر

۳- جناب کنورشری بدرالدین صاحب بی اے خلف الصدق عالیجناب ہزہائینس نواب صاحب بہادر ریاست منگرول- کاٹھیاوار-

۴- جناب خان بہادر شیخ محمد اسمٰعیل صاحب جنرل مرچنٹ- راولپنڈی-

۵- جناب خان بہادر مولوی غلام حسن صاحب آنریری مجسٹریٹ و وائس پریذیڈنٹ میونسپلٹی- پشاور- (سرحد)-

۶- جناب میجر مولوی شمس الدین صاحب بی اے فارن سکریٹری ریاست بہاولپور-

۷- خان صاحب جناب محمد اسلم خان صاحب برہ خان خیل آنریری مجسٹریٹ و رئیس اعظم مردان (سرحد)-

۸- جناب احمد ملا داؤد صاحب مدنی سوداگر- رنگون- (برہما)-

۹- جناب شیخ محمد اسمٰعیل صاحب مالک کالونی فلور ملز- لائل پور-

۱۰- جناب حاجی شیخ رحیم بخش صاحب بی اے ریٹائرڈ سشن جج- لاہور-

### عہدہ داران

۱۱- جناب شیخ محمد دین جان صاحب بی- اے- ایل ایل- بی- ایڈوکیٹ ہائیکورٹ لاہور- (وائس پریذیڈنٹ)-

۱۲- جناب خواجہ نذیر احمد صاحب بیرسٹرایٹ لا لاہور (وائس پریذیڈنٹ)-

۱۳- جناب ڈاکٹر غلام محمد صاحب ایم- بی- بی- ایس- سابق سول سرجن سرحد (آنریری فنانشل سکریٹری)-

۱۴- جناب خواجہ عبدالغنی صاحب سکریٹری ووکنگ مشن ٹرسٹ-

**ضروری نوٹ:- تمام ترسیل زر بنام فنانشل سکریٹری ووکنگ مسلم مشن- عزیز منزل لاہور- تمام خط و کتابت بنام سکریٹری ووکنگ ٹرسٹ**

A photographic reproduction of the Siamese version of "WHAT IS ISLAM" — the standing article of the Islamic Review

بسم الله الرحمن الرحيم

ในนามพระเป็นเจ้า ผู้ทรงพระกรุณาธิคุณ อันประเสริฐ

# อิสลามคืออะไร?

**อิสลาม:—** เป็นนามศาสนาสำคัญศาสนาหนึ่ง ซึ่งควรนับเป็นศาสนาอันเที่ยงแท้ของโลก คำว่า "สะลาม" แปลว่า "ความสงบ" "สันติภาพ" ฯลฯ อิสลามก็คือวิถีแห่งความสงบ ความสุขสำราญ ความปลอดภัยนั่นเอง ผู้ที่เลื่อมใสในอิสลาม หรือนัยหนึ่งผู้ดำเนินระอยู่ในศาสนาแห่งสันติภาพนี้ เรียกว่ามอสเล็ม (มุสลิม) (ไม่ใช่ชาวมหมัด แขกอิสลาม ฯลฯ ตามที่คนโดยมากเรียกกันนั้น เนื่องจากการเข้าใจผิดทั้งสิ้น).

**องค์พระสัพพัญญู:—** ชาวมุสลิมมิได้เลื่อมใส เฉภาะพระมหมัด (มุฮำมัด) เท่านั้น ต้องเคารพและเชื่อฟังคำสั่งสอนอันเที่ยงแท้ของพระสัพพัญญูทุก ๆ พระองค์ เช่นองค์สำคัญของโลก คือ พระอาดัม พระโนแอ(นุฮ์) พระอับราฮำ (อิบรอฮิม) พระโมเซ (มูซา) พระพุทธ พระเยซู (อีซา) ฯลฯ เพราะถือว่าองค์สำคัญที่กล่าวพระนามมานี้ เป็นพระสัพพัญญูผู้รับสนองมาจากพระเจ้าเช่นกัน เพื่อกระทำการสั่งสอนแก่ปวงมนุษย์ตามยุคสมัยตลอดจนมาจนถึง พระมหมัด ซึ่งเป็นพระมหาสัพพัญญู องค์สุดท้ายของโลก.

**กุรอาน:—** เป็นนามพระธรรมของศาสนาอิสลาม ซึ่งพระมหมัดเป็นผู้รับสนองมาจากพระผู้เป็นเจ้าโดยตรง เพื่อให้มารวบรวมพระธรรมต่างๆของบรรดาพระสัพพัญญู ที่อุบัติมาในโลกก่อนพระองค์ให้พ้นจากความแหลกลาญ และบรรจุข้อความเพิ่มเติม เพื่อให้สมสภาวะ และความเป็นอยู่ของมนุษย์ กุรอานมิใช่เป็นบทประพันธ์ของพระมหมัดองค์เดียวพระองค์ทรงรวบรวม พระคำภีร์ซาล์มของพระเดวิด (ดาวุด) พระคำภีร์ตัลมัด ของพระโมเซ (มูซา) พระคัมภีร์อันญีไล ของพระเยซู (อีซา) พระคำภีร์ฟุรกอน ของพระมหมัด ฯลฯบรรดาพระคำภีร์เหล่านี้รวมกันจึงเรียกว่า **กุรอาน.**

**กฎแห่งการเลื่อมใส:—** แบ่งออกเป็น ๗ ข้อ:-

(๑) พระผู้เป็นเจ้า

(๒) บรรดาทูตสวรรค์

(๓) พระคำภีร์

(๔) พระสัพพัญญูทุกพระองค์

(๕) ชีวิตในโลกหน้า

(๖) ความดีความชั่วทั้งหลายได้รับกำเนิดมาแต่พระองค์

(๗) การฟื้นจากมรณะของสัตว์โลก ในวันชำระบุญบาป.

**หลักอิสลาม:—** หลักอันสำคัญยิ่งของอิสลามมีห้าประการ :-

(๑) รับศีล (การปฏิญาณความเชื่อในความเป็นหนึ่งของพระเจ้า และพระมหมัดผู้รับสนองพระโองการจากพระองค์)

(๒) นมัสการ

(๓) บำเพ็ญทุกข์กิริยา

(๔) อนาถาพลี

(๕) สักการะคมนาการ พระแท่น ศักดิ์สิทธิ์ ณ กรุงเม็กกา (ประเทศอาหรับ)

**สิทธิระหว่างเพศ:—** อิสลามให้สิทธิ์และ ความเสมอภาคย์ แก่บุรุษและสตรีเท่ากัน ทั้งทาง โลกและ ทางธรรม โดย ถือว่าทั้งสองเพศได้รับการปฏิสนธิ์ มาในอาการเช่นเดียวกัน มีชีวิตจิตใจ และความรู้สึกด้วยประการทั้งปวงเทียมเท่ากันจะแยกต่างหากมิได้ ซึ่งผิดกับศาสนาอื่นๆ ที่อันสตรีไว้ทางหนึ่ง ดูเป็นการไม่เสมอหน้ากันเสียเลย เท่าที่เห็นอยู่ในเวลานี้สตรีจะทัดเทียมกับบุรุษได้ ก็เป็นไปในทางโลกเท่านั้น ส่วนทางธรรมสตรีจะประพฤติ และมี ฐานะอย่าง บุรุษ ไม่ได้เป็น อันขาด เช่นการบวช บำเพ็ญศีล ฯลฯ บางศาสนายังปรับความชั่ว (บาป) ให้สตรี ยกความดี (บุญ) ให้บุรุษ รู้สึกว่าเป็นการเหยียด และ ตัดสิทธิ์สตรีลงโดยไร้เหตุผล และปราศจากความเป็นธรรม.



**ภราดรภาพ:—** อิสลามเป็นศาสนาของชนทุกชาติทุกภาษา มิได้มีการรังเกียจ ในวรรณะ สอน ให้กลม เกลียว ในระหว่าง ชั้นบุคคล มนุษย์ทั่วไปไม่ว่ามีหรือจน เมื่อเลื่อมใสในอิสลาม พลีทุกสิ่งเพื่อพระผู้เป็นเจ้าให้ ถือเสมือนบุคคลคนเดียวกัน ตลอดทั้งความเป็นอยู่ และความเป็นอิสระภาพ ให้รักและช่วยเหลือซึ่งกันและกันประดุจ พี่น้องร่วมอุทร การรวมชาติต่าง ๆ เช่นชาติผิวขาว ผิวเหลือง และผิวดำให้สนิทสนมกลมเกลียวกันนั้น ไม่เคยปรากฏแก่ศาสนาใดเลย เว้นแต่อิสลามเท่านั้น ที่ทำให้มนุษย์ต่าง ผิวมีความสัมพันธ์กัน แนบเนื่องอย่างน่ามหัศจรรย์

In presenting this reproduction, our object is to show the increasing practical appreciation of the services of this journal, by those anxious to advance the cause of Islam. The earliest translation of this effective résumé of Islamic teachings in any local language, so far as we know, was that in Khasi (an Assamese dialect). Then followed the Swedish rendering and then the Zulu, both of which have already been reproduced in these pages. We shall not be surprised if some more versions are in contemplation in some other quarters.

یہ بڑی نیکی ہے کہ آپ رسالہ کی خریداری بڑھائیں۔ کیونکہ اس رسالہ کی آمد بہت حد تک مسلم مشن ووکنگ کے اخراجات کی کفیل ہے رسالہ ہذا کی دس ہزار اشاعت ووکنگ مشن کے ۱/۴ اخراجات کی ذمہ دار ہوسکتی ہے۔

# فہرست مضامین

رسالہ

# اشاعت اسلام

جلد ۲۱ | بابت ماہ جون ۱۹۳۵ء مطابق ربیع الاول ۱۳۵۴ھ | نمبر ۶

| نمبر شمار | مضمون | مضمون نگار | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | شذرات . . . . . | ایڈیٹر . . . . . . . . . | ۱۸۶ |
| ۲ | الحق یعنی صداقت . . . . . | جناب مولوی ڈبلو بی بشیر پکھڈ بی اے کنٹب . . . | ۱۹۳ |
| ۳ | عالمگیر اخوت . . . . . | جناب مولوی فضل کریم صاحب . . . . | ۱۹۹ |
| ۴ | خطبۂ عیدالاضحیٰ ۱۹۳۵ء . . . . . | جناب مولوی آفتاب الدین احمد صاحب . . | ۲۰۴ |
| ۵ | مسلمانانِ پولینڈ . . . . | جناب ایل بوہڈنووز کے قلم سے . . . | ۲۱۴ |
| ۶ | مکتوبات ووکنگ . . . . . | × × × × × | ۲۲۰ |
| ۷ | گوشوارہ آمد و خرچ دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ بابت ماہ اپریل ۱۹۳۵ء | فنانشل سیکرٹری . . . . . | ۲۲۳ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

## بابت ماہ جون ۱۹۳۵ء

## شذرات

اہل مغرب کی زندگی کو اسلامی قالب میں ڈھالنے کے لئے مسلم مشن ووکنگ جو مختلف تدابیر اختیار کرتا رہتا ہے۔ ان میں سے ایک اس پمفلٹ "اسلام کیا ہے" کے انگریزی ترجمہ کی مفت اشاعت بھی ہے یہ پمفلٹ لاکھوں کی تعداد میں انگلستان اور باقی مغربی ممالک میں مفت تقسیم کیا جاچکا ہے۔ اور اب بھی کیا جا رہا ہے۔

اس کا اُردو ترجمہ ہمارے ناظرین کرام کی نظر سے گذشتہ اشاعتوں میں گذرا ہوگا۔

اس پمفلٹ کا ہر زبان اور ہر علاقہ میں تقسیم ہونا اشاعت اسلام کے لئے ازبس ضروری ہے خدا کے فضل وکرم سے مسلم مشن ووکنگ آجتک اس کا ترجمہ آسامی۔ سوڈانی۔ جاپانی زبان میں شائع کرچکا ہے۔ سیامی ترجمے کا صحیح نمونہ تحریر اس رسالہ میں دیا جاتا ہے۔ تاکہ ہمارے احباب اسکی اہمیت کو مدِنظر رکھتے ہوئے اس کی مفت تقسیم کی طرف توجہ فرماویں۔ اور دیگر زبانوں میں بھی اس کا ترجمہ شائع کرانے میں ووکنگ مشن کا ہاتھ بٹائیں اگر یہ پمفلٹ بزبان انگریزی ہندوستان کے غیر مسلم احباب میں بھی تقسیم کیا جائے تو بغیر پھل لائے نہیں رہ سکے گا۔

---

### امام صاحب ایڈنبرا یونیورسٹی میں

ایڈنبرا یونیورسٹی سٹوڈنٹس ریپریزنیٹو کونسل ریلیجن اینڈ لائف ویک کمیٹی کی دعوت پر امام صاحب نے یونیورسٹی کے یونین ہال میں

میسیج آف اسلام" (اسلام کے پیغام) پر تقریر کی۔ اور بھی بہت سے لیکچر مذہبی مضامین پر ماقبل اور مابعد ہوئے ان لیکچروں میں شامل ہونے والوں کی تعداد زیادہ سے زیادہ اسّی تھی۔ لیکن اس خاص لیکچر میں جو امام صاحب نے دیا دو سو آدمی شامل ہوئے۔ جن میں یونیورسٹی کے طلباء اور پروفیسر بھی تھے۔ ریورنڈ پیٹین بھی جو انٹرنیشنل چرچ کونسل کے سکرٹری ہیں۔ سامعین میں تھے۔ امام صاحب نے اپنی تقریر میں دوسرے مذاہب پر اسلام کے بعض فوائد اور محاسن کو بیان کیا۔ مثلاً اس کا عالمگیر ہونا۔ اس کی مذہبی کتاب کا ہر قسم کی آلائش و آمیزش سے پاک ہونا۔ دوسرے مذاہب کے ساتھ اس کا حسن سلوک، اور سب سے بڑھکر اسکے اصولوں اور تعلیمات کا قابل عمل ہونا۔ آپ نے اس امر پر بہت زور دیا۔ کہ بدی کے مقابلہ کے متعلق جناب مسیح نے جو تعلیم دی۔ وہ وہی تھی جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دی۔ قابل مقرر کے نزدیک تمام مختلف مذاہب کے پیشواؤں کا مشن ایک ہی تھا۔ لیکن آپ نے بتایا کہ اسلام کو دوسرے مذاہب پر یہ امتیاز حاصل ہے کہ نسل انسانی کو شاہراہ ترقی پر چلنے کے لئے اس کی رہنمائی کی ضرورت ہے۔ ورنہ موجودہ طریق عمل کا نتیجہ ناامیدی اور یاس کے سوائے اور کچھ نہیں۔ تقریر کے خاتمہ پر سوالات کے لئے کہا گیا۔ اور ان بہت سے سوالات میں سے جو دریافت کئے گئے۔ چند ایک حسب ذیل ہیں۔

(۱) اگر اخلاق انسانی کی تکمیل کے لئے الہام الٰہی کا آنا لازمی ہے۔ تو کیوں وہ الہام ہر ایک شخص کو نہیں ہوتا۔

(۲) اس میں شک نہیں کہ تعدد ازدواج کا طریق بعض خاص حالات میں ایک ناقابل رد ضرورت بن جاتا ہے۔ لیکن کون شخص کسی خاص موقعہ پر اسباب کا اندازہ کر سکتا ہے۔ کہ آیا وہ خاص حالات پیدا ہوئے ہیں یا نہیں؟

(۳) اگر ہمارے گناہ اللہ تعالیٰ کو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتے نہ ان کا اس پر کوئی اثر ہے۔ تو کیا ہمیں یہ خیال کر لینا چاہئے۔ کہ اللہ تعالیٰ ہمارے اعمال سے لاپروا ہے؟

(۴) عہد نامہ جدید کی ان آیات کی ہمیں کیا تاویل کرنی چاہئے۔ جن میں جناب مسیح نے خدا کا بیٹا ہونے کا دعوےٰ کیا ہے؟

(۵) عیسائیت کے عقیدہ تثلیث کے متعلق مسلمانوں کا کیا خیال ہے؟

سوالات کا مقررہ وقت نصف گھنٹہ تھا۔ لیکن بحث کا سلسلہ اس کے بعد مزید نصف گھنٹہ تک جاری رہا۔

کتابوں اور پمفلٹوں کی بہت مانگ تھی۔ جسکو امام صاحب اس وقت پورا نہ کر سکتے تھے۔ اس لئے انہوں نے منتظمین جلسہ اور حاضرین سے یہ وعدہ کیا کہ بہت جلد کچھ لٹریچر ووکنگ سے ان کے سکرٹری کے نام بھیج دیا جائے گا۔

آٹھ بجے ریورنڈ پیٹن کے لیکچر کا وقت تھا۔ جن کی تقریر کا عنوان تھا "مسیحیت اور غیر مسیحی مذاہب کیا مشرق میں مسیحیت کی تبلیغ واجب ہے"۔

چونکہ عنوان مضمون سے اسلام پر کچھ نکتہ چینی کا خیال پیدا ہوتا تھا۔ اسلئے امام صاحب اس مسیحی مشنری کے لیکچر کو سننے کے لئے رات کو ٹھہر گئے۔ پریذیڈنٹ نے جلسہ کا افتتاح کرتے ہوئے یہ امید دلائی کہ ریورنڈ پیٹن کا لیکچر ان مسیحیوں کے برانگیختہ جذبات کی تسکین کا موجب ہوگا۔ جنہوں نے سہ پہر کو اسلام کی طرف سے بولنے والے کے منہ سے بڑے بڑے زبردست دعاوی سنے ہیں۔ اس امید کو پورا کرنے کے لئے ریورنڈ پیٹن نے ان الزامات کا جواب دینے کی کوشش کی جو امام صاحب نے فطری گناہ اور کفارہ کی غیر سائنٹیفک مسیحی تعلیم کے بارہ میں پیش کئے تھے۔ لیکن یہ جواب محض اس دعوے کی شکل میں دئے گئے کہ اسلام نے جو نظریئے قائم کئے ہیں وہ حقیقی تجربات پر مبنی نہیں۔

یہ امر کہ طلبا نے لیکچر میں بہت ہی کم دلچسپی کا اظہار کیا۔ اس بات سے ظاہر ہے کہ حاضرین کی تعداد سہ پہر کے جلسہ سے نصف تھی۔ باوجود اس کے کہ اسوقت کے مقابلہ میں جو امام صاحب کو دیا گیا اور جو کالج کے اوقات کے درمیان تھا یہ وقت لیکچر کے لئے زیادہ موزوں تھا۔ اور اس لیکچر کے بعد کوئی دلچسپ بحث ومباحثہ نہیں ہؤا۔

جلسہ کے بعد ایک دلچسپ واقعہ رونما ہؤا امام صاحب نے سوالات کیوقت میں دو سوال کئے جن کے جواب پادری صاحب نے ایسے دئے کہ ان کا مقصد محض ٹالنا تھا۔ اور آخر میں یہ بھی کہدیا کہ میں صرف ان نوجوان طلبا کے سوالات سننے چاہتا ہوں جو جلسہ میں موجود ہیں۔ اور اس طرح امام صاحب کو زیادہ سوالات کرنے سے روک دیا، امام صاحب یہ خیال کرکے کہ اس تکلیف کے لئے جو پادری صاحب کو ہوئی ان سے معافی مانگنی چاہیئے۔ ان کے پاس پہنچے اور پیش آمدہ واقعات پر اظہار افسوس کیا اس کے

جواب میں پادری صاحب نے فرمایا کہ وہ بھی امام صاحب کو ان کی سہ پہر کی تقریر کے بعد سوالات کی بوچھاڑ سے پریشان کر سکتے تھے۔ امام صاحب نے جواب دیا۔ کہ آپ نے کیوں ایسا نہ کیا؟ ریورنڈ پیٹن نے کہا "میں ایسا نہ کرنا چاہتا تھا"۔ اس دریادلی کے لئے امام صاحب نے پادری صاحب کا شکریہ ادا کیا اور آخر میں کہا کہ بہر حال میں عیسائیوں کا مہمان ہونے کی وجہ سے اس لحاظ اور رواداری کا مستحق تھا۔ امام صاحب پیر مورخہ ۳۰ جنوری صبح کو ایڈنبرا سے واپس روانہ ہوئے اور یہ خیال آپ کے دماغ میں موجزن تھا۔ کہ وہ وقت آگیا ہے جب قرآن کریم کی یہ بات پوری ہو کہ جاء الحق و زھق الباطل ان الباطل کان زھوقا۔ حق آگیا اور باطل بھاگ گیا۔ بیشک باطل بھاگنے والا ہے

# انگلستان میں محرّم

## صدیوں کے بعد اسلامی اختلافات کا انسداد

"امام مسجد ووکنگ کا اعلان کہ اسلام میں کوئی فرقہ نہیں"

جمعہ مورخہ ۱۲ اپریل کو مسلمانانِ انگلستان کا ایک متحدہ جلسہ مسلم سوسائٹی آف گریٹ برٹن کے زیر اہتمام ہوٹل میٹروپول لندن کے عظیم الشان ہال میں بوقت آٹھ بجے شام منعقد ہوا۔

جلسہ کی کاروائی شروع ہونے سے پیشتر امام مسجد ووکنگ ہز ایکسیلنسی مرزا حسین خان علا۔ سی۔ ایم۔ جی۔ ایرانی وزیر متعینہ کورٹ آف سینٹ جیمیس۔ سر عمر اور لیڈی رینکن اور سیکرٹری مسلم سوسائٹی آف گریٹ برٹن نے ہال کے دروازہ پر مہمانوں کا استقبال کیا۔

جلسہ بوقت ½ ۸ بجے شام شروع ہوا۔ وزیر ایران کرسی صدارت پر رونق افروز تھے۔ سب سے پہلے مسٹر سراج الدین پراچہ نے قرآن کریم کی تلاوت کی۔ صاحب صدر نے افتتاحی تقریر میں مختلف اقوام کے مہمانوں کا خیر مقدم کیا۔ جو کہ جلسہ میں حصہ لینے کے لئے جمع ہوئے تھے۔ اور حاضرین کی توجہ اس حقیقت نفس الامری کی طرف مبذول کرائی کہ یہ موقع اس لحاظ سے کہ تاریخ کے ایک نہایت ہولناک واقعہ کی یادگار ہے۔ نہایت اہمیت و وقار اپنے اندر رکھتا ہے۔ انہوں نے فرمایا۔ کہ آج جو مختلف اسلامی فرقوں کے لوگ اسجگہ جمع ہوئے ہیں۔ تاکہ اس عظیم الشان شخصیت کی یادگار کو اپنے عقیدتمندانہ جذبات

سے تازہ کریں۔ جس نے اسلام کی بہبودی کے لئے اپنی جان قربان کردی۔ اس امر نے اس موقع کی اہمیت و وقار کو اور زیادہ بڑھا دیا ہے۔

اس کے بعد انہوں نے سر عبدالقادر صاحب کو تقریر کے لئے بلایا۔ جنہوں نے اپنی تقریر کے شروع ہی میں فرمایا۔ کہ اس خاص واقعہ کی ایک بہت بڑی خصوصیت اس حقیقت نفس الامری میں مضمر ہے۔ کہ اس نے اسلام کے ایک ایسے پہلو کو نمایاں طور پر ظاہر کیا ہے۔ جس کو عام طور پر بھلا دیا گیا تھا۔ اور وہ قربانی یا مصائب کا پہلو ہے۔ اسکے بعد آپ نے ان تمام واقعات کو تاریخی رنگ میں بیان کیا۔ جو امام حسین علیہ السلام کو کربلا میں لیجانے کا موجب ہوئے۔ آپ نے بتایا۔ کہ کسطرح سے اس امام عالی مقام نے اپنے اخلاق و اعمال کو اپنے والد محترم حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ کے پاک خصائل اور اپنی والدہ محترمہ کے (جو پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی دختر نیک اختر تھیں) محاسن کا ہم رنگ بنالیا تھا۔ آپ نے اس وحشیانہ سلوک کی تصویر نہایت دردناک پیرایہ میں کھینچی۔ جو امام موصوف اور ان کے خاندان کے ساتھ صحرائے کربلا میں اور اس کے بعد روا رکھا گیا۔ اور تقریر کے خاتمہ پر فرمایا۔ کہ امام ممدوح کی عظیم الشان قربانی اور ان دردناک مصائب کا اجرا اللہ تعالےٰ نے نہایت موزوں طریق پر کیا۔ کہ جہاں دشمن آپ کی تمام نسل کو تباہ کرنا چاہتا تھا۔ اور صرف ایک چھوٹا بچہ زین العابدین اس کے دست ستم سے بچا رہا۔ خدا تعالےٰ نے اسی بچہ کو دنیا کے اس مشہور ترین خاندان کا باپ بنا دیا۔ جو سیّدوں کے نام سے موسوم ہے۔

دوسرے مقرر سر ڈینیسن راس نے کہا۔ کہ مجھے سمجھ نہیں آتا کہ کیوں تمام مسلمان تاریخ اسلام کے اس اہم ترین واقع کی یادگار نہیں مناتے۔ انہوں نے کہا۔ کہ میری طرح جو شخص غیر طرفدارانہ نظروں سے واقعات کو دیکھنے والا ہو۔ وہ اسلام کے فرقی اختلافات کو دیکھکر پریشان اور مبہوت رہ جاتا ہے۔

سر ڈینیسن راس کے یہ خیالات مختلف الخیال مسلمانوں پر ایک قسم کی طعنہ زنی تھی۔ اس لئے سر عبدالقادر صاحب سنی مسلمانوں کی طرف سے صفائی کے لئے دوسری مرتبہ کھڑے ہوئے۔ اور فرمایا کہ روشن خیال طبقوں میں شیعہ اور سنی کے مابین کوئی اختلاف نہیں۔ یہ صرف جاہل ملانوں کا کام ہے کہ وہ ایسے مباحث پیدا کرتے ہیں۔ جو اسلام کے پاک نام پر دھبہ لگانے والے ہیں۔ ہز ایکسیلینسی وزیر ایران نے بھی یہ ضروری خیال کیا۔ کہ شیعہ قوم کی طرف سے چند الفاظ کہیں۔ انہوں نے فرمایا کہ مسلمانوں

ہیں فرقی جھگڑوں کا پیدا ہونا فی الواقع ایک بد قسمتی کی بات ہے۔ لیکن یہ امر موجب مسرت ہے کہ اب حالات بہتر ہو رہے ہیں۔ اور ایرانی قوم نے اس مسئلہ کے متعلق اپنے نقطۂ نگاہ پر پھر اچھی طرح سے نظر ثانی کی ہے۔ اسکے بعد مسٹر شادمان نے فارسی زبان میں تقریر کی مسٹر بختیاری نے امام حسین علیہ السلام کی شہادت پر ایک فارسی نظم پڑھی۔ جو ہز اگزالٹڈ ہائی نس نظام حیدر کے فکر سخن کا نتیجہ تھی ۔اس کے بعد ایک جنٹلمین شیخ لبان نے بہت سی احادیث سنائیں۔ جن میں امام شہیدؑ کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت اور شفقت کا ذکر ہے۔

پھر پُرزور تالیوں کے درمیان امام مسجد ووکنگ پلیٹ فارم پر تشریف لائے۔ اُنہوں نے سر ڈینیسن راس کے ریمارک کا یہ مطلب لیا۔ کہ گویا مسلمان بھی اس طرح فرقوں میں منقسم ہیں۔ جیسے عیسائی اور دوسری مذہبی جماعتیں۔ آپ نے نہایت پُرزور الفاظ میں کہا کہ اسلام میں کوئی فرقہ نہیں، کیونکہ اس مذہب میں فرقہ بندی کی کوئی گنجائش نہیں، اس میں شک نہیں کہ اسلام کے بہت سے مسائل میں اختلافات پیدا ہوئے ہیں۔ لیکن یہ اختلافات اسلام کے لئے بحیثیت مذہب ہمیشہ مفید ثابت ہوئے ہیں۔ کیونکہ ان کی وجہ سے اسلام کے کسی نہ کسی پہلو کو نمایاں کرنے کا موقع ملا ہے۔ جو اس سے قبل اگر فراموش نہیں ہوا۔ تو کم از کم نظر انداز ہو چکا تھا۔ اسلام کے مختلف ممالک میں دراصل اس کے مختلف فروعی مسائل کو باہم تقسیم کر لیا گیا۔ ان ممالک نے کبھی مختلف مذاہب کی شکل اختیار نہیں کی، بلکہ اسلام کی تمام تاریخ میں مذہب اصولاً ایک ہی رہا ہے۔ یہ وہ حقیقت ہے۔ جو مکہ معظمہ کے سالانہ حج اور خود ہمارے گھر میں مسجد ووکنگ کی عیدین اور اس سے بھی قریب تر خود اسی جلسہ سے پایۂ ثبوت کو پہنچ جاتی ہے۔

اس کے بعد آپ نے بتایا کہ اسلام میں شیعہ اور سُنی کے نام سے جو دو بڑی جماعتیں قائم ہیں۔ ان کا اختلاف ایسا نہیں کہ مختلف لوگوں کی اطاعت پر مبنی ہو۔ کوئی ایسا انسان نہیں جسکو محض شیعہ ہی اپنا پیشوا مانتے ہوں اور سُنی اس سے منحرف ہوں حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ اور آلِ رسولؐ کی اطاعت جن کو شیعہ اپنے امام سمجھتے ہیں۔ اور شہید

امام حسین علیہ السلام کی اطاعت شیعہ اور سُنّی دونوں کے نزدیک مسلّم اور دونوں میں مشترک ہے
اگر ان دونوں فرقوں میں کوئی اختلاف ہے۔ تو وہ اس اطاعت کے درجہ کے متعلق
ہے۔ امام صاحب نے فرمایا۔ کہ واقعہ کربلا کی یاد منانا سُنیوں کے نزدیک ویسی ہی روحانی
حیثیت رکھتا ہے۔ جیسی شیعوں کے نزدیک۔

آخر میں امام صاحب نے فرمایا۔ کہ جہاں ہم تاریخ اسلام کے اس ہولناک واقعہ کی یادگار
مناتے ہیں۔ ضرورت ہے کہ وہ مسلمان جو اس جگہ موجود ہیں۔ اپنے دلوں میں غور کریں اور اس امام
شہیدؑ کی اس عظیم الشان مثال سے یہ روحانی سبق حاصل کریں کہ وہ بھی ان بدیوں اور باطل پرستیوں کے
خلاف انہیں حالات میں جنگ و جدال کریں۔ جو اُس زمانہ کے ایک ذمہ دار مسلمان نے بیان
کئے ہیں۔ اور ان کی وہی حیثیت بیان کی ہے۔ جو کہ کربلا کے اندر رکھتی۔

امام صاحب کے بعد مسٹر رفیق کھڑے ہوئے جنہوں نے مسلم سوسائٹی آف گریٹ برٹن
کو عملی امداد دینے کی طرف توجہ دلائی۔ جلسہ ۱۱ بجے ختم ہوا۔ اور اختتام سے پہلے سر بجینالڈ گلینسی
(پریذیڈنٹ گلینسی کمیشن) نے امام صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ کہ انہوں نے اسلام کے فرقی اختلافات
کے مسئلہ کو ایسے عمدہ پیرایہ میں واضح کیا۔ کہ تمام شکوک و شبہات کو صاف کر دیا ہے۔

اس کے بعد حاضرین کی تواضع چائے اور پھلوں وغیرہ سے کی گئی ٭ ٭ ٭

---

اسی قسم کی ایک اور تقریب بروز اتوار مورخہ ۱۴ اپریل ۱۹۳۵ء کو بمقام کنگز ہال
کمرشل سٹریٹ پوپلر۔ زیر اہتمام جمعیت المسلمین جناب شیخ عبدالقادر صاحب کی صدارت میں
منائی گئی۔ اس موقع پر مفصلہ ذیل احباب نے تقاریر کیں۔

سر عمر ہیوبرٹ ریکن۔ ڈاکٹر پوری۔ مسٹر قریشی۔ سید رفیق اور پروفیسر
تاثیر صاحب۔ مولوی عزالدین کرنے اردو میں تقریر کی۔

جلسہ کے اختتام پر حاضرین جلسہ کی چائے سے تواضع کی گئی۔ اور جس کا انتظام لیڈی
رجینگن بیگم ڈاکٹر محمدی صاحبہ اور بیگم عبداللطیف صاحبہ نے کیا۔

# الحق یعنی صداقت

از جناب مولوی ڈبولی بشیر پکرڈ بی اے (کنٹب)

(یہ خطبہ انٹرنیشنل مسلم ایسوسی ایشن کیمرج کے سامنے دیا گیا)

اے مسلمانو! اے میرے برادران دینی! میرے لئے یہ بہت خوشی کا موقع ہے۔ کہ میں آپ کی سوسائٹی کے صدر مسٹر ظفر علی صاحب کی دعوت پر یہاں آیا ہوں۔ کیمرج یونیورسٹی سے میری زندگی بڑی وابستگی رکھتی ہے۔ اور یہاں کی رہائش کی یاد میرے دل میں ہمیشہ مسرت کے جذبات پیدا کرتی ہے۔ آج رات مجھے دوگونہ مسرت ہے کیونکہ میں پہلی مرتبہ اپنے مسلمان بھائیوں سے ملنے کا موقع حاصل کر رہا ہوں۔ چونکہ مجھے آپ لوگوں کو ایک پیغام دینا ہے۔ اس لئے میں اس مختصر تمہید کے بعد اصل مطلب کی طرف آتا ہوں۔

میرا خیال ہے کہ بہت سے اصحاب مجھ سے اس امر میں متفق ہوں گے۔ کہ آج کا موضوع یعنی "الحق" ایک اہم موضوع ہے۔ زندگی میں اگر کوئی چیز اہمیت رکھتی ہے۔ تو وہ سچائی ہے۔ بلکہ اس سے بڑھکر اہم چیز اور کوئی نہیں ہے۔ صداقت گویا ہستی کی بنیاد ہے۔ جنکو ہنوز صداقت نہیں ملی، انہیں حاصل کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے۔ جنکو صداقت ملگئی ہے انکو خوش ہونا چاہیئے۔ اور اسکی مدد سے ترقی کرنی چاہیئے اور اسطرح ابدی زندگی حاصل کرنی چاہیئے۔ اور اگر بعض افراد ایسے ہیں جنکو نہ ابھی سچائی نصیب ہوئی ہے اور نہ وہ اسکے حصول کیلئے کوشاں ہیں تو ایسے لوگوں کی کیا حالت ہے؟ یقیناً وہ سایہ اور فریب میں چل رہے ہیں۔ اور خواب آور دروغ کی نیند سو رہے ہیں۔ یا بدی کے خوفناک اور تاریک پنجوں میں گرفتار ہیں۔

اس سچائی کی نوعیت کیا ہے؟ بیشک سچائی ناقابل فنا ہے۔ اور یہ تو خدا کے ناموں میں سے بھی ہے۔ الحمد للہ الحق۔ نہ نیا نہ پرانا بلکہ ازلی۔ اگر تو نئے حق کی تلاش کرتا ہے تو، تو دھوکہ کی پیروی کرتا ہے۔ سچائی کی دریافت کو ایک مسافر سے تشبیہ دے سکتے ہیں۔ جو دور دراز ممالک کا سفر کرتا ہے۔ اور وہاں مقیم ہو جاتا ہے۔ اسکے علم میں اضافہ ہوتا ہے۔ اور اس کا قلب دانائی سے وسیع ہو جاتا ہے۔ تاہم جو کچھ اسے عجیب اور نیا معلوم ہوتا ہے۔ وہ دراصل خود اسکی جہالت اور تاریکی کا دور ہونا ہے۔ پس ایک مسافر

اہرام مصری کے پاس جائے یا امریکہ میں وارد ہو۔ وہ کسی جدید دریافت کا دعویٰ نہیں کر سکتا یعنی صداقت کوئی جدید شے نہیں ہے۔

اگرچہ صداقت کی ذات میں کوئی نئی بات نہیں۔ لیکن اس کے ساتھ ہی یہ صفت ضرور ہے۔ کہ وہ ہمیشہ تازہ رہتی ہے۔ سچ ماندہ نہیں ہوتا۔ اور نہ اس کی تکرار سے کسی قلب میں تنفّر پیدا ہوتا ہے۔ صرف جھوٹ کے بیان کرنے اور اُسکی تکرار کرنے سے نفرت پیدا ہوتی ہے۔ تھکاوٹ۔ غصہ، بدمزاجی اور امتلا پیدا ہوتے ہیں۔

سچ اسقدر حسین ہے۔ کہ اسکی طرف دیکھنا مُوجب مسرّت ہے جسطرح عاشق کو اپنے معشوق کا چہرہ دیکھ کر مسرّت حاصل ہوتی ہے۔ کوئی تعجب نہیں۔ اگر لوگ اس حسن کو دیکھ کر دُنیا سے بے نیاز ہو گئے ہوں۔ اور انہوں نے اپنی جانیں بخوشی اس نظارہ کیخاطر قربان کر دی ہوں۔ اور اس زمانہ میں بھی اس نظارہ کی مُسرّت ختم نہیں ہوئی ہے۔ اور آج بھی لوگ صداقت کے لئے اپنی جانیں قربان کرتے ہیں۔

صداقت کے ساتھ رہنا، محبوب کا چہرہ دیکھنا، سچ کی اطاعت کرنا اور محبوب کی خدمت کرنا۔ انسان کو امن وامان کے ناقابلِ شکست زرہ بکتر میں لپیٹ دیتا ہے۔ اور امن یا سلامتی خدا کے ناموں میں سے ہے۔ "الحمدللہ السلام"

اب میں اس کی تشریح کر دوں تو مناسب ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم صداقت لائے اور اس کا اعلان کیا۔ لیکن آپ نے یہ دعویٰ نہیں کیا کہ آپ کوئی نئی چیز لائے۔ اور نہ کوئی نیا مذہب بلکہ آپ نے ایک ازلی صداقت کو دوبارہ بیان کر دیا۔ اور سابقہ مذہب کو مصفیٰ اور مطہر کر دیا۔ وہی مذہب جو حضرات ابراہیمؑ۔ موسیٰؑ۔ داؤدؑ اور عیسیٰؑ کا تھا۔

اب عملی معاملات کو لیجئے (کیونکہ جب تک علم کو استعمال نہ کیا جائے۔ اس کا عدم وجود برابر ہے اور علم کی کوئی قیمت نہیں اگر اس سے فائدہ حاصل نہ کیا جائے)۔

آیئے۔ اس ازلی صداقت سے انسانی حیات کا رشتہ دریافت کریں۔ صورت حال یہ ہے۔ کہ اپنی زندگی کو درست طریق پر چلانے کے لئے، لازمی ہے۔ کہ ہم صداقت کو پورے طور سے گرفت میں لائیں۔ اور اس پر اپنی زندگی کی عمارت بنائیں۔ سچائی تو ازلی ہے۔ ہمیشہ زندہ رہتی ہے اسلئے زندگی کا منبع ہے۔

انسانی حیات اگر صداقت پر مبنی ہو۔ تو محفوظ ہوتی ہے۔ متزلزل نہیں ہوسکتی۔ امن دامان میں داخل ہوتی ہے اور نت نئے منازل ترقی میں سے گذرتی رہتی ہے۔ اور ایک مرتبہ کمال کو دوسرے مرتبۂ کمال سے ملاتی ہے۔ اور دیکھو یہ ابتدائی صداقت کسقدر سادہ اور دلنشین ہے۔ انسان سے کسقدر نزدیک ہے اور باوجود اس کے ہمہ گیر بھی ہے۔

صداقت یا الحق کیا ہے؟ صرف توحید الٰہی الحمد للہ الاحد وہ اکیلا ہے۔ اس کے سوائے اور کوئی معبود نہیں ہے۔ وحدہٗ لا شریک لہٗ۔

یہی حیات کا راز ہے۔ یہ نہایت آشکارا ہے۔ اور عقل اسکو فوراً معلوم کر لیتی ہے۔ اور اس پر یقین پیدا ہو جاتا ہے۔ اسقدر جلد، جیسے بجلی کوند گئی۔ یہ ہستی کی بنیاد ہے۔ اور طریق کاملہ کی ابتدا ہے۔ اس صداقت کے علم کے بغیر زندگی بیکار ہے۔ کوشش کیا ہے؟ سمت کیا ہے؟ مقصد کیا ہے؟ میں آپ سے کہتا ہوں کہ اس صداقت کی حقیقت کے بغیر، زندگی اور کوشش محض بیکار نہیں۔ گویا شک و شبہ کے سمندر میں غوطے کھانا۔ اور بغیر کمپاس و پتوار کے محض لہروں کے رحم پر زندگی کی کشتی چلانا۔ جب کہ رات تاریک اور سمندر طوفانی ہو۔ اور اللہ زمین اور آسمانوں کی روشنی ہے۔ "الحمد للہ النور"

ایک خدا کے سوا اور کوئی معبود نہیں ہے۔ لا الٰہ الا اللہ۔ یقیناً اس جملہ کی تکرار سے فوری یقین پیدا ہوتا ہے عقل اس کو بطور علم متعارفہ تسلیم کرتی ہے۔ اور بغیر کسی منطقی استدلال کے اسکی حقانیت کو قبول کرتی ہے۔ لیکن اس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے۔ کہ اس صداقت پر ایمان لانے سے انسان کے دلمیں وحدت ایزدی کا نقش جم جاتا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ ایک ہے اُس کا کوئی شریک نہیں ہے اور نہ کائنات میں سوائے اُس کے کوئی لائق عبادت ہے۔ اور اس کا نتیجہ یہ ہے۔ کہ دلمیں استقامت اور روشنی ایمان میں پختگی اور اس عقیدہ پر یقین پیدا ہو جاتا ہے کہ "قل ھو اللہ احد"

اور اب اس بنیاد پر غور کرنے کے بعد اس کے نتائج پر غور کیجئے۔ کیونکہ کوئی معمار صرف بنیاد، کھود کر مطمئن نہیں ہوسکتا۔ جب تک کہ اس بنیاد سے وہ اپنا مقصد حل نہ کرے۔ صرف یہ معلوم کرنا کافی نہیں کہ بنیاد کامل ہوگئی ہے۔ معمار اور عمارت کے متعلق بھی رائے قائم کرنا ضروری ہے۔ عمارت سے مراد انسانی سیرت کی تکمیل ہے۔ اور معمار سے مراد اللہ تعالیٰ ہے۔ جو حکیم و علیم ہے۔ آنحضرت صلعم یہ کامل ڈیزائن دنیا کے لئے لائے۔ جو آپ کو خدا کی طرف سے ملا۔ کہ دنیا کو پیغام دیں۔ اور رسول، انسانوں

کو منشائے ایزدی کی تکمیل کا طریقہ بتاتا ہے۔ اور ان کو مرتبہ کمال تک پہنچنے کا راستہ دکھاتا ہے۔ پس اسطرح ہم اس مقدس کلمہ کی تکمیل کرتے ہیں۔ پہلے لا الٰہ الا اللہ کہا اس کے بعد محمد رسول اللہ کہہ کر اپنے اور انسانوں کے باہمی تعلقات کو استوار کیا۔

اس امر کی تفصیل ضروری ہے۔ اب ہم وحدت سے نہیں بلکہ کثرت سے بحث کرتے ہیں۔ اب ہم انسانوں کی مختلف النوع ضروریات اور گوناگون فرائض کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ اور اُن کے حالات اور تعلقات پر غور کرتے ہیں۔ اور یہ تعلقات بلاشک متعدد ہیں۔ انسانوں میں امیر غریب، بوڑھے جوان، عالم جاہل، اور مختلف نسلوں، قوموں، اور طبقات معاشرت کے افراد پائے جاتے ہیں۔ پھر ان میں جنس کا اختلاف بھی ہے۔ ابوت اور ابنیت کے تعلقات بھی ہیں۔ ایسے بھی ہیں جو خدا سے ملنے کے مشتاق ہیں۔ اسکی راہ پر چلنے والے ہیں۔ اور ایسے بھی ہیں۔ جو گمراہی اور کفر میں پڑے ہوئے ہیں۔ ہمیں خدا کے فضل سے محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی معرفت اور خدا کی ہدایت نصیب ہوئی ہے۔ جسے ہم الفرقان، الکتاب، الہدیٰ، یا القرآن کہتے ہیں۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَنْزَلَ عَلٰی عَبْدِہِ الْکِتٰبَ وَلَمْ یَجْعَلْ لَّہٗ عِوَجًا۔ سب تعریف اس خدا کو ہے جس نے اپنے بندے پر ایسی کتاب نازل فرمائی۔ جس میں کہیں کجی نہیں ہے"۔

پس ہر شخص کے لئے جو خدا کی کتاب پڑھ سکتا ہے۔ کامل بننے کا امکان موجود ہے۔ یہ کتاب جو حق کیساتھ نازل کی گئی ہے۔ خدا کے فضل سے انسانوں کو، دنیا کی جملہ مشکلات میں صحیح راستہ دکھا سکتی ہے جو سلامتی اور کمال کا راستہ ہے۔ تاکہ وہ صداقت سے منحرف نہ ہو سکیں۔ اور اسجگہ اس فوقیت پر زور دینا چاہیئے جو قرآن مجید نے نماز کو عطا فرمائی ہے۔ کہ وہ اپنے اندر تاثیر رکھتی ہے۔ اور کیا یہ نہایت معقول اور فطری طریق خدا کے راستہ میں استقامت دکھانے کا نہیں ہے۔ نماز میں بار بار خدا کی طرف متوجہ ہونا، اور اللہ کا ذکر کرنا۔ بلاشبہ قلب کی صفائی اور تقرب الی اللہ کا بہترین طریق ہے۔ جب کہ خدا کی یاد دلمیں ہمیشہ تازہ رہے گی۔ تو انسان کے افعال یقیناً نیکی کیطرف راجع ہونگے۔ اور اس کے دلمیں انصاف اور رحم کے جذبات پیدا ہونگے۔ اور وہ ہمیشہ خدا کے احکام کی اطاعت کرے گا۔ اور دنیا اور اس کے علائق اسکی توجہ کو خدا کی طرف سے نہ ہٹا سکینگے۔

انسان پر زندگی بسر کرنی فرض ہے۔ اور اسلام انسان کو دُنیا میں زندگی بسر کرنے کا حکم دیتا ہے۔ جہاں اس پر فرائض عائد ہوتے ہیں۔ اور وہ عدل کا قائم کرنے والا اور خدا کے احکام کی اطاعت کرنے والا ہے۔ اگر ہم ہمیشہ خدا کو یاد رکھینگے تو ہمیں اس بات کا احساس ہوگا۔ کہ ہر شے خدا کی ملک ہے۔ (سبحان اللہ) ہر شے اسکی ہے اور اس کے قبضۂ قدرت میں ہے۔ اللہ تعالیٰ جملہ اشیاء پر محیط ہے کوئی شے اسکے علم اور قبضہ سے باہر نہیں ہے۔ ہم اس کے آگے نہیں جا سکتے۔ ہم جہاں کہیں بھی ہوں خدا وہاں موجود ہے۔ ہم خواہ کسی چیز کو چھوئیں۔ خدا سے باہر نہیں جا سکتے۔ زمین و آسمان اور ان کے علاوہ جو کچھ بھی ہے وہ سب اُسی کے قبضۂ قدرت میں ہے۔ اور وہ ہر شے کو جانتا ہے۔

باوجود این، خدا سے جدائی کی ایک صورت ہے اور وہ جدائی ایسی ہے۔ کہ اُس کا نام خدا سے علیحدگی ہے۔ اس سے خبردار رہو۔ کیونکہ وہ بمنزلہ موت ہے۔ خدا کو یاد کرنا، تزکیہ نفس، جہاد فی سبیل اللہ، رحم اور عفو اور غصّہ فرو کرنا۔ اور خدا کی پناہ طلب کرنا۔ یہ باتیں عورت اور مرد دونوں کو خدا سے قریب کرتی ہیں (سبحان اللہ) اور اس کے برعکس خدا سے دوری ہوتی ہے۔ یعنی خدا کو یاد نہ کرنا، اور ناپاک رہنا، خدا کے راستہ میں غفلت کرنا۔ غرور کرنا، ظلم کرنا اور بُرائی کو معمولی سمجھنا یہ سب باتیں خدا سے دور کرتی ہیں۔ اور تمہارا خدا بہت اعلےٰ ہے۔ طاقتور ہے۔ اور جو لوگ اسکی مرضی پر چلتے ہیں۔ ان پر بہت مہربان ہے۔ لیکن جو لوگ نافرمان ہیں۔ جو اس کی جناب میں عاجزی نہیں کرتے اُن پر وہ شدید العقاب ہے۔ اور اُس سے ڈرنا واجب ہے :۔

ان باتوں کو بیکار مت سمجھو۔ غور کرو۔ اور اس خوفناک سزا کا تصور کرو جو نافرمانوں کو مل رہی ہے۔ اور غور کرو کہ کن افعال کی بنا پر غضب الٰہی نازل ہو رہا ہے۔ بیشک مذہب میں جبر نہیں ہے لَآ اِکْرَاہَ فِی الدِّیْنِ۔ یقین جبراً پیدا نہیں ہو سکتا۔ نہ خدا کے جبر سے نہ بندہ کے، ہاں یقین ایمان راہ ہدیٰ صراط کامل کی طرف دعوت دیجا سکتی ہے۔ اس سے زیادہ اور کچھ نہیں ہو سکتا۔ انتخاب محض انفرادی خواہش پر منحصر ہے۔ انسان کا ذاتی فعل ہے۔ یا خدائے واحد ازلی، رحمٰن اور الحق کا مفضل ہے۔

صداقت سے بڑھکر کوئی شے نہیں ہے۔ صداقت ہمارے علم کا اعلےٰ ترین مقصد ہے اور الحق ہماری محبت کا سب سے زیادہ مستحق ہے۔ علم بھی صداقت کی منازل سے ترقی کرتا ہے۔ اور

صداقت الحق ہے۔" الحمد للہ الحق"۔

علم کامل، صرف سچائی کی تلاش کا نام ہے۔ جو دروغ سے پاک ہے۔ نیکی کی تلاش کا نام ہے جو بدی سے دُور ہے۔ صحت کا نام ہے جو غلطی سے پاک ہے اسلئے قرآن کو الفرقان کہا گیا۔ کیونکہ اس کے نزول کی وجہ سے گمراہی صاف متمیز ہو گئی۔ اور صراط مستقیم ظاہر ہو گئی۔ جو کہ غلطی کے شایئبہ سے مبرا ہے۔ بیشک اس کے دونوں جانب گمراہی ہے۔ جو دوری، شک اور تاریکی میں لے جاتی ہے لیکن صراط مستقیم، افراط اور تفریط دونوں کے درمیان واقع ہے۔ اور بفضلِ خدا انسان کو محبوب کی درگاہ تک پہنچا دیتی ہے۔

اب مَیں اس خطبہ کو ختم کرتا ہوں۔ اور میں چاہتا ہوں کہ اس موقع پر قرآنی آیت آپ کے دماغوں میں تازہ کردوں۔ قل جاء الحق و زھق الباطل ان الباطل کان زھوقا۔ کہدے (اے رسول) کہ حق آگیا اور باطل بھاگ گیا۔ اور بیشک باطل زائل ہونے والا ہے (۱۷ : ۸۱)

پس میں صراط کاملہ کے بیان پر اس خطبہ کو ختم کرتا ہوں۔ جو کہ محبوب تک لے جاتا ہے۔ کیونکہ محبوب واحد ہے لاشریک ہے۔ اور صراط کاملہ، ازلی صداقت پر مبنی ہے۔ جسمیں بال برابر فرق نہیں ہے۔ اسکے اردگرد امن وامان کی خوبیاں جلوہ گر ہیں اور محبوب کی حضوری سے ایک نور اس پر جلوہ فگن ہے۔ جو کہ برگ رحم سے چھن چھن کر حکمت اور پاکی کے پہلوں پر پڑتا ہے۔ پس تمہارے خدا کے رحم سے یوں ہوتا ہے۔ کہ اگرچہ ترقی کا راستہ کبھی کبھی دشوار ہوتا ہے۔ اور زائر کے پاؤں میں کانٹے لگتے ہیں۔ تاہم ایک خوشبودار ہوا خدا کے فضل سے اس کے دماغ کو معطر کرتی ہے اس کی ہمت اور امید کو بڑھاتی ہے۔ اسمیں اعتماد پیدا کرتی ہے۔ اس طرح زائر خوشی کیساتھ اور اور شکر گذاری کیساتھ خدا اور سچائی کے راستہ میں آگے بڑھتا ہے۔ حتیٰ کہ وہ محبوب کے حضور میں پہنچ جاتا ہے۔ وہ اُس سے راضی اور وہ محبوب سے راضی۔

"بیشک حق آگیا اور باطل مٹ جانے والی شے ہے"۔ قل ھو اللہ احد والحمد للہ الحق۔ کہدے کہ اللہ تعالےٰ ایک ہے اور سب تعریف خدا ہی کو ہے جو الحق ہے"۔

خدا کا فضل اور اسکی برکات آپ لوگوں پر نازل ہوں۔ اور محبوب کے اسمائے پاک تمہارے قلوب کو مسرور کرتے رہیں ٭ ٭ ٭

# عالمگیر اخوت

از جناب مولوی فضل کریم صاحب

عرصۂ دراز سے مشرق اور مغرب کے علماء عالمگیر اخوت کے مسئلہ پر اظہار خیالات کر رہے ہیں۔ اور اس کے بنیادی اصولوں کے متعلق مختلف قیاس آرائیاں کی جا رہی ہیں۔ تاکہ دنیا میں عالمگیر اخوت قائم ہو جائے جو دنیا کی مختلف اقوام کو بلا لحاظ رنگ و نسل و زبان و قوم ایک سلک اخوت میں منسلک کر دے۔ کسی شئے کا بالقوت موجود ہونا۔ اس کے بالفعل موجود ہونے کی دلیل نہیں ہو سکتی۔ ضرورت اس امر کی ہے، کہ دنیا کے علماء جنہوں نے انسانوں کو باوجود اختلافات ملی و ملکی و نسلی و لونی ایک سلک میں منسلک کرنے کا تہیہ کر لیا ہے۔ تاکہ جملہ اختلافات عقائد مٹ جائیں۔ اور مختلف طبقے ایک ہو جائیں۔ ایک لمحہ اس امر پر غور کریں۔ کہ آیا یہ خیال کبھی عملی جامہ پہن سکتا ہے؟

اخوت کی حقیقی روح اسوقت پیدا ہو سکتی ہے جبکہ مذہب کی عالمگیریت قائم ہو جائے۔ اور جب تک مذہب کے متعلق ہمارا تصور صحیح اصولوں پر قائم نہ ہو۔ یہ بات بھی حاصل نہیں ہو سکتی۔ اسوقت ایسی کوشش زیادہ مناسب ہے۔ کہ مختلف العقائد اقوام میں جو اختلافات پائے جاتے ہیں۔ وہ کسی طرح مٹ جائیں اور وحدت کا رنگ پیدا ہو جائے۔

سائنٹیفک لوگ اب اس بات کو تسلیم کرتے ہیں۔ کہ کائنات میں، جو کہ ایک امر اتفاقی نہیں ہے۔ بعض قوانین کار فرما ہیں۔ لیکن قوانین کو تسلیم کرنے کا لازمی نتیجہ یہ ہے۔ کہ اعلےٰ ہستی کا اعتراف کیا جائے۔ جو ان قوانین کی نافذ ہے۔ قرآن مجید نے اس قوت کو رب کہا ہے۔ جس کے معنی ہیں۔ ترقی دینے والا پرورش کرنے والا اور پیدا کرنے والا۔ اور اسی کے قوانین کائنات پر حکمران ہیں۔ یہ قوانین استوار، غیر متغیر اور درست ہیں۔ اور ان کی استواری سے ہمارے اندر، توحید ایزدی کا تصور پیدا ہوتا ہے۔

توحید ایزدی کا تصور ہمارے اندر مساوات انسانی کا تصور پیدا کرتا ہے۔ کیا کوئی قوم خدا کی نعمیں، دوسری قوم سے زیادہ حاصل کرتی ہے؟ نہیں اسکی جسمانی برکات سب کے لئے یکساں

ہیں۔ پس جب جسمانیات میں اس کا فضل سب پر یکساں ہے۔ تو یہ کس طرح ہو سکتا ہے کہ روحانیات میں اس نے اپنا قانون مساوات بدل دیا ہو۔ حالانکہ انسانی شعور کی ترقی اور نمو میں روحانی افضال اشد ضروری ہیں اور اس کے روحانی افضال کا دوسرا نام مذہب ہے۔ توحید ایزدی کا عقیدہ ہمارے اندر لازمی طور پر خدا کے افضال کی پائداری کا تصور پیدا کرتا ہے۔ اور چونکہ ہم مذہب کے مبادیات کو غیر قابلِ تغیر یقین کرتے ہیں تو اختلافات مذہبی کو کس طرح پسند کر سکتے ہیں۔ انسانی قلب جملے جملہ خیالات، تصورات، آرزوؤں اور امنگوں کا منبع ہے۔ اور اسی میں نفرت اور حقارت۔ حسد اور رحم کے جذبات پیدا ہوتے ہیں۔ کیا دل میں اخوت کا حقیقی جذبہ پیدا ہو سکتا ہے۔ اگر مذہبی عقائد میں اختلافات موجود ہوں؟ پس ہمیں اپنے عقائد میں ہم آہنگی پیدا کرنی چاہئے۔ اور ایک عالمگیر مذہب اختیار کرنا چاہئے۔ جو سب کو پسند آئے۔ اس کے بعد اخوت انسانی کا خیال عملی جامہ پہن سکتا ہے۔

جب کہ ہم ارتقائے شعوری کی منازل طے کر رہے ہیں۔ تو ہم کسی ایسے عقیدہ پر قائم نہیں ہو سکتے، جو دیگر مذاہب کے منجانب اللہ ہونے کا اصول تسلیم نہ کرے۔ الہامات ربانی کے خصائص امتیازی صلح اور اخوت کی بنیادوں کے لئے سخت مضر ہیں۔ اور اگر ہمارے عقائد، باہمد گر مختلف ہوں تو اخوت انسانی کا تصور کبھی خارج میں پیدا نہیں ہو سکتا۔ ایسے مذہب پر ایمان، جو دوسرے مذاہب کے منجانب اللہ ہونے کے اصول کو تسلیم نہ کرے۔ خدا کی حکمت ہی کی تردید نہیں کرتا۔ بلکہ مختلف گروہوں میں حقارت اور نفرت کے جذبات بھی پیدا کرے گا۔ جس کی وجہ سے غلط فہمیاں عام ہو جائیں گی۔

جملہ مذاہب عالم کے متعلق قرآن پاک کا پیغام بے نظیر ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ہر قوم کے لئے ایک ہادی گزرا ہے۔ نیز یہ کہ تمام مذاہب منجانب اللہ ہیں۔ یہ کتاب ایسا پیغام لائی جو ہمارے علم کے مطابق ہے۔ اور عالمگیر اخوت قائم کرنے کے لئے بالکل موزوں ہے۔ چنانچہ قرآن مجید نے مسلمانوں پر فرض قرار دیا ہے۔ کہ وہ جملہ انبیاء کی اسی طرح عزت کریں جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی۔ وہ فرماتا ہے کہ جملہ انبیاء خدا کی طرف سے ایک ہی پیغام لائے۔ لیکن مرورِ ایام سے انکی تعلیمات خراب ہو گئیں۔ اور جھوٹ شامل ہو گیا۔ اور یہی وجہ ہے کہ مختلف مذاہب باہمد گر مختلف ہیں۔ خدا نے مختلف اقوام میں مختلف انبیاء مبعوث کئے تاکہ لوگوں کو تعلیم دیں۔ کیونکہ ابتدائے عالم میں۔ اقوام ایک

دوسرے سے جُدا تھیں۔ ان کے مابین قُدرتی رکاوٹیں حائل تھیں۔ اور مراسلت کے ذرائع تقریباً مفقود تھے لیکن اب یہ موقع ہے کہ امن اور اخوت کے لئے، جس کی آج پہلے کی بہ نسبت بہت زیادہ ضرورت ہے۔ تمام لوگ ایک ہی عقیدہ کی پیروی کر سکتے ہیں۔ قرآن مجید نے اختلافات مذہبی کے اسباب بیان کئے ہیں۔ اور دُنیا کے لوگوں کو اسلام قبول کرنے کی دعوت دیتا ہے۔ چنانچہ اسی لئے اُس نے گزشتہ کُتب کے حقائق کا بھی اعادہ کر دیا ہے۔ اس نے اپنے عقیدہ کا نام اسلام رکھا ہے۔ جس کے معنی ہیں۔ "اطاعت قوانین فطرت" گویا قرآن نے خدا کے مذہب کا نام، کسی انسان کے نام پر نہیں رکھا۔

مذہب صرف خدا کو خوش کرنے کا یا اُسکی برکات حاصل کرنے کا یا اس کا غصّہ فرو کرنے کا یا مختلف رسُوم اور قربانیوں کے ذریعہ سے اسکی خوشنودی حاصل کرنے کا آلہ نہیں ہے۔ بلکہ خرابی کی پستی سے نکال کر، ہمارے شعور کو بلند کرنے کے اصولوں کا نام ہے۔ چنانچہ قرآن مجید نے بھی مذہب کا مقصد یہی بیان کیا ہے۔ یعنی ان صلاحیتوں کو جو انسان کی ذات میں مخفی ہیں بروئے کار لانے کا ذریعہ انسان میں بعض صلاحیتیں ہیں۔ اور اُن کو مرتبۂ کمال تک پہنچانے کے لئے۔ خدا نے مذہب عطاء کیا ہے۔ نفس امارہ کو شریف بنانا، مذہب کا ایک بڑا مقصد ہے۔ اور یہ بات قوانین الہی کی پیروی سے حاصل ہو سکتی ہے۔ قرآن نے بعض مثبت اور منفی قوانین کا اعلان کیا ہے۔ شعور کی نشوونما کے لئے ہمیں مثبت قوانین کی پیروی کرنی چاہیئے اور منفی قوانین اپنی نوعیت میں امتناعی ہیں۔ ہمیں ان باتوں سے بچنا چاہیئے جو ہمارے اندر خراب خیالات اور جذبات پیدا کرتی ہیں قرآن مجید ہمارے جذبات کو فنا کرنا نہیں چاہتا۔ بلکہ اُنکی اصلاح کرتا ہے اور بنیادی جذبات (غضب اور شہوت وغیرہ) کو شریفانہ بناتا ہے۔ اور ان میں ایزدی رنگ پیدا کرتا ہے۔

خدا کی ہستی پر ایمان کے علاوہ رسالت ایزدی پر ایمان لانا بھی ضروریات مذہب میں سے ہے، ہماری اصلاح نفس کے قوانین کے لئے مناسب نہیں کہ انسانی غور و فکر کا نتیجہ ہوں۔ بلکہ ان کا ایک مُلہم ربانی کی معرفت ملنا ضروری ہے۔

خُدا کا عالم الغیب ہونا اس امر کی ضمانت ہے۔ کہ قوانین ہمیں دُرست طریق پر عنایت ہونگے اور توحید الہیٰ کا عقیدہ، ان قوانین کے ماٰخذ کی وحدت کی دلیل ہے۔ اور آخر ہمیں اس مسئلہ پر اختلاف کرنے کی بھی کیا ضرورت ہے؟ قوانین اسلئے دئے گئے ہیں کہ انسانی کریکٹر کو سانچہ

ہیں ڈھالیں۔ "ظَهَرَ الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ الخ یعنی خشکی اور تری میں خرابیاں ظاہر ہوگئیں۔ بوجہ انسانوں کی بداعمالیوں کے" (قرآن ۳۰: ۴۱) اس آیت میں قرآن پاک اس خرابی کا ذکر کرتا ہے۔ جو قبل بعثت نبوی تمام ممالک عالم میں پائی جاتی تھی۔ نسل انسانی پر علمی، اخلاقی، اور روحانی موت وارد ہو چکی تھی۔ اور یہودیت مجوسیت بدھ اور ہندو دھرم جملہ مذاہب نے، انسانوں پر اثر اندازی ترک کردی تھی۔ چنانچہ ازمنۂ وسطیٰ کی تاریخ کے مطالعہ سے یہ بات عیاں ہوسکتی ہے جس طرح خشک سالی کے بعد بارش اور تاریکی کے بعد روشنی ہوتی ہے۔ اسی طرح خدا تعالےٰ نے مذہب کو زندہ کرنے کے لئے آنحضرت صلعم کو مبعوث کیا۔ چنانچہ آپ نے روحانی اور اخلاقی دنیا میں کامل انقلاب برپا کردیا۔ آپ نے حضرت عیسیٰ اور دوسرے انبیاء کی تعلیمات کو زندہ کردیا۔ اور ہمیں آپ کو رسول اللہ تسلیم کرنے میں کیوں تامل کرنا چاہیئے۔ جب کہ اس زمانہ میں ایک پیغمبر کی سخت ضرورت تھی تاکہ خدا کے مذہب کو زندہ کرے۔ گزشتہ تیرہ سو سال سے قرآن مجید محفوظ ہے۔ اور ہمیشہ ایسا ہی رہے گا۔

صرف اعتقاد سے نجات حاصل نہیں ہوسکتی۔ کیونکہ نجات کے معنیٰ ہیں۔ روح کا وہ مرتبۂ کمال حاصل کرلینا۔ جو الٰہی قوانین کی متابعت سے ممکن ہے۔ ہم جسقدر اوامر کی پابندی کرینگے اور منہیات سے بچیں گے۔ اسی قدر روحانیت میں ترقی کرینگے۔ اسوقت مذہب ایک روح کو کامل کرنے کا آلہ ثابت ہوگا۔ اس نے نمازوں کی شکل میں چند روحانی مشقیں، معین کردی ہیں اور ان کو مقصود بالذات نہیں سمجھنا چاہیئے۔ یعنی نہ ان کو مادی منفعت کے لئے پڑھنا چاہیئے۔ اور نہ اس خیال سے کہ محض ان کی بدولت نجات حاصل ہوجائے گی۔ ہاں ان کی بدولت اگر انہیں باقاعدگی کے ساتھ کیا جائے تو ہمارے اندر اصلاح نفس کی خواہش پیدا ہوجائے گی۔ ان کے ساتھ ساتھ گزشتہ اعمال کی یاد، اور ہماری انفرادی ذمہ داری، ہم کو عصیان وطغیان سے باز رکھنے میں معاون ثابت ہونگی، قرآن مجید نے ہماری مخفی صلاحیتوں کا بیان تفصیل کے ساتھ کردیا ہے۔ اور خدا کی امداد کا وعدہ بھی کیا ہے۔ تاکہ ہماری روح مدارج عالیہ پر فائز ہوکر الوہیت کی سرحد تک پہنچ جائے۔

کسقدر افسوس کی بات ہے۔ کہ تہذیب و تمدن کی ترقی کے زمانہ میں بھی بعض مذاہب ایسے پائے جاتے ہیں۔ جن میں ذات پات کا خیال موجود ہے۔ صرف ہندوستان ہی میں ۲۲ کروڑ میں

سے تین کروڑ انسانوں کو "اچھوت" سمجھا جاتا ہے۔ جو دوسروں سے ملنے کے قابل نہیں سمجھے جاتے۔ مذہب ان اچھوتوں کا بھی ہندو دھرم ہی کی ایک شکل ہے اور اکثر اوقات انکے ہم مذہب انکی تمدنی ترقی کو روکنے کی کوشش کرتے رہتے ہیں۔ اور اونچی ذاتوں کے افراد انکے طرز عمل کی حمایت کرتے ہیں۔ مسیحیت کا بھی یہی حال ہے

صرف اسلام ہی ایسا مذہب ہے جس نے ایسی اخوت قائم کر دی ہے۔ جس میں اونچ نیچ اعلےٰ ادنےٰ کالے گورے، امیر غریب، سب ایک سلک میں منسلک ہوگئے ہیں۔ یہاں بادشاہ اور فقیر دونوں کا ایک مرتبہ ہے۔ اور حج کے دن، اخوت انسانی کا پورا ڈراما، میدان عرفات میں کھیلا جاتا ہے۔ تمام خود ساختہ امتیازات مٹ جاتے ہیں۔ اور عمر کے لحاظ سے ہر شخص ایک دوسرے کو ماں باپ یا بھائی بہن کہکر پکارتا ہے۔

حقیقت تو یہ ہے کہ صرف ایک عالمگیر مذہب ہی، عالمگیر اخوت، قائم کر سکتا ہے۔ اور اسلام نے یہ معجزہ محض اسلئے دکھایا ہے۔ کہ اسکی تعلیم عالمگیر ہے ؞ ؞

# دی ووکنگ مسلم مشن گزٹ

انگریزی اور اُردو ماہواری رسائل اسلامک ریویو اور اشاعت اسلام کے علاوہ چند ماہ سے ووکنگ مسلم مشن کے زیر اہتمام ایک جدید جریدہ "ووکنگ مسلم مشن گزٹ" کے اجرا کا بندوبست کیا گیا ہے۔ برادران اسلام کو تازہ ترین حالات مشن بہم پہنچانے کی غرض سے اسکی اشاعت پندرہ روزہ قرار پائی ہے۔ اور اس پر باقاعدہ عمل درآمد کیا جا رہا ہے۔

اس جریدہ میں نومسلموں کے قبول اسلام کے اعلانات اور اہم مضامین شائع ہوتے ہیں۔ شذرات کے حصہ میں ہمیشہ ایک مختصر مگر مفید مقالہ ہوتا ہے۔ جس سے موجودہ نسل کی ایمانی کمزوریوں کا علاج مدنظر ہے۔

ہمیں قوی امید ہے کہ آپ اس سلسلہ میں ہماری امداد فرمائیں گے۔ اور اپنے حلقہٴ احباب میں ووکنگ مسلم مشن گزٹ کی خریداری کے لئے کوشاں ہونگے۔ گزٹ کا سالانہ چندہ صرف ۸/ ہے ؞ ؞ ؞

# خطبۂ عید الاضحیٰ ۱۳۵۲ھ

از جناب مولوی آفتاب الدین احمد صاحب

اَللّٰهُ اَکْبَرُ اَللّٰهُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَکْبَرُ اَللّٰهُ اَکْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

"پس ہم نے اسکو بشارت دی ایک بُردبار بیٹے کی، اور جب وہ جوان ہو کر اس کے ساتھ کام کرنے لگا۔ تو اُس نے کہا اے میرے بیٹے! میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ تمہیں قربان کر دوں۔ پس غور کرو کہ تم کیا چاہتے ہو، اُس نے جواب دیا۔ اے میرے باپ! آپ ارشاد الہٰی کی تعمیل کریں اور انشاءاللہ آپ مجھے صبر کرنے والوں میں سے پائینگے۔ پس جب وہ دونوں اس کام کے لئے مستعد ہوئے۔ اور باپ نے بیٹے کو پیشانی کے بل گرایا، تو ہم نے کہا اے ابراہیم! تم نے خواب کو سچ کر دکھایا یقیناً ہم اسی طرح نیکوکاروں کو بدلہ دیتے ہیں۔ بلاشبہ یہ ایک کھلا ہوا امتحان ہے۔ اور ہم نے "ذبح عظیم" سے اس کا فدیہ ادا کیا۔ اور آیندہ نسلوں میں اسکی تحسین اور تکریم کی رسم قائم کر دی۔"
(قرآن مجید ۳۷: ۱۰۱ تا ۱۰۸)۔

آج ہم لوگ عید الاضحیٰ یا عید قربان کا تہوار منانے کے لئے جمع ہوئے ہیں۔ ہماری یہ تقریب دراصل اس عظیم الشان تہوار کی نقل ہے جو آج مکہ معظمہ میں منایا جا رہا ہے۔ یہ تہوار حج کے موقعہ پر منایا جاتا ہے۔ اور یہ وہ ادارہ ہے جس نے جملہ انسانی امتیازات کو یکسر مٹا دیا ہے۔ اور اس دنیاوی زندگی میں اس امر کا ثبوت بہم پہنچا دیا ہے۔ کہ خدا تعالےٰ کی نظر میں ہم سب یکساں ہیں۔ اگر آپ اس عدیم المثال اجتماع کو اپنی آنکھوں سے دیکھیں۔ تو آپ کو معلوم ہو کہ حرم محترم کی چار دیواری کے اندر جنس اور قوم، رنگ اور طبقہ کے سارے امتیازات اسطرح اڑ جاتے ہیں جسطرح ہوا میں ذرات حتیٰ کہ امتیاز کا آخری نشان یعنی لباس بھی ترک کر دیا جاتا ہے۔ اور ہر شخص بادشاہ ہو یا گدا یکساں طور پر احرام

ہی باندھتا ہے۔ اور اسی لباس میں سارے حاجی خانہ کعبہ کا طواف کرتے ہیں۔ اور روحانی کیف سے سرشار ہو کر سارے کے سارے بیک وقت پکار اُٹھتے ہیں "لبیک لبیک اللّٰھم لبیک"!!

ہم مسلمان اس تقریب کے لئے خدا تعالےٰ کا شکریہ ادا کرتے ہیں۔ جسکی نظیر کسی مذہبی یا دنیوی جماعت میں نہیں پائی جاتی۔

خانہ کعبہ جس کے گرد دوران حج میں مسلمان طواف کرتے ہیں۔ اور جس کی طرف وہ بوقت نماز اپنا منہ کرتے ہیں۔ خواہ وہ دُنیا کے کسی حصہ میں ہوں۔ تاریخی لحاظ سے بہت زیادہ اہم ہے لیکن اس کی اہمیت پورے طور پر محسوس نہیں کی گئی ہے۔ قرآن پاک کی رُو سے وہ پہلا گھر ہے جو خدائے واحد کی عبادت کے لئے بنایا گیا ہے۔ چنانچہ جارج سیل بھی معترف ہے۔ "خانۂ کعبہ ایک عبادت گاہ تھی اور قدیم الایام سے عربوں کی نظر میں لائق احترام سمجھی جاتی تھی۔ کعبہ کے روحانی اقتدار کا اندازہ اس بات سے بھی ہو سکتا ہے کہ بعثت نبوی سے پہلے جب کہ عرب میں جہالت اور حماقت کا دور تھا۔ یہ مقام اس درجہ مقدس سمجھا جاتا تھا۔ کہ جو شخص حرم میں داخل ہو گیا وہ گویا ہر طرح محفوظ ہو گیا۔ پس صاف ظاہر ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے بھی کعبہ مقدس اور محترم تھا اور اسکی قدامت کا ہر شخص کو اعتراف تھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو، اُس قوم کا روحانی مرکز بنا دیا۔ جس نے رُوما اور یونان۔ مصر اور ایران کے مردہ تمدن کو از سرِ نو زندہ کر دیا۔ اور انسانی تہذیب کے جہاز کو ازمنۂ وسطیٰ کے سمندر میں بحفاظت چلا کر کنارہ تک پہنچایا۔ جب کہ بقول جانسن۔ دُنیا میں چاروں طرف مسیحیت کا پیدا کردہ اندھیرا چھایا ہُوا تھا۔ اور آج بھی جب کہ دنیاوی اقتدار غیر مسلم اقوام کو حاصل ہے۔ میں انہیں مسیحی نہیں کہہ سکتا۔ کیونکہ یہ عروج ان کو مسیحی تعلیم کی بدولت حاصل نہیں ہوا ہے۔ خانہ کعبہ ایک زبردست اور مؤثر تحریک توحید کا مرکز ہے۔ جو ہمیں ہر سال توحید الٰہی کا نظارہ پیش کرتا ہے اور اسکے ساتھ ہی وحدت انسانی کا ثبوت بھی بہم پہنچاتا ہے۔ الحمد للہ علیٰ احسانہٖ کاش ہمارے قلوب اس خانۂ مقدس کی آواز پر لبیک کہیں جو کہ ہمیں وحدت اخوت اور پاکیزگی کی طرف بُلا رہا ہے۔

یہ تہوار جیسا کہ آپ صاحبان کو معلوم ہے۔ حضرت ابراہیمؑ کی قربانی کی یادگار ہے۔ یہ بات قابلِ غور ہے، کہ مسلمانوں کو شریعت کی رُو سے آنحضرت صلعم کے متعلق کسی تقریب کے منانے کا حکم

نہیں ہے۔ عید الفطر جو اس مرتبہ جنوری میں واقع ہوئی، وہ تو روزوں کا شکرانہ ہے۔ جو ہم بارگاہِ خداوندی میں پیش کرتے ہیں، جب کہ ماہ رمضان ختم ہو جاتا ہے۔ اس کا تعلق کسی تاریخی واقعہ سے نہیں ہے۔ لیکن یہ تہوار اُس شخص کی زندگی سے والبستہ ہے۔ جو اگرچہ ہمارا آقا اور پیشوا نہیں ہے۔ لیکن سب مسلمانوں کا اور سارے یہود و نصاریٰ کا یکساں طور پر واجب الاحترام بزرگ ہے۔ یہ ایک مثال ہے۔ اُس ایثار کی جو آنحضرت نے مختلف مذاہب اور نسلوں میں رنگ وحدت پیدا کرنے کے لئے دکھایا۔ اور اس طرح آپؐ نے اپنے پیروؤں کو شخصیت پرستی کی لعنت سے بھی محفوظ رکھا۔ جو اکثر اوقات انسانوں کو خدا بنانے کی طرف مائل کر دیتی ہے۔ چنانچہ اکثر اقوام نے اپنے ہادیوں کو جو محض انسان تھے۔ خدا بنا لیا۔ مثلاً نصاریٰ نے جناب مسیحؑ کو اسلام نے ان تقریبوں کے قیام میں جس دانشمندی کا ثبوت دیا ہے۔ وہ اسکے فوق البشری ماخذ کی دلیل ہے

حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق یہ عرض کرنا مناسب ہے۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کی روحانی اولاد ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔ پس جب ہم اپنے مذہب کو ملت ابراہیمی سے منسوب کرتے ہیں تو یہ ہماری روایت کی دلیل کے مطابق ہوتا ہے سعیٔ بلیغ کے باوجود ہمارے یہودی اور مسیحی دوست ہنوز یہ ثابت نہیں کر سکے۔ کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا روحانی ورثہ بنی اسمٰعیل علیہ السلام کو نہیں ملا۔ بائبل میں متعدد تحریفوں کے باوجود، جو دانستہ یا نادانستہ کی گئی ہیں ابھی تک یہ درس موجود ہے۔

"اور اسمٰعیل علیہ السلام کے متعلق میں نے تیری دُعا سُن لی۔ دیکھ میں نے اُسے برکت دی ہے اور اسے میں کثیر العیال بناؤں گا۔ اور اس کی نسل بڑھاؤں گا۔"

یہ لکھنا کافی نہیں ہو سکتا کہ اس آیت میں صرف اس دنیاوی شوکت کا ذکر ہے۔ جو بنی اسمٰعیل کے لئے مقدر تھی۔ کیونکہ وہ لوگ اس میثاق میں شریک تھے۔ جو خدا نے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے ان کی اولاد کی روحانی اور دنیاوی شوکت کے متعلق کیا تھا۔ جسکی طرف کتاب پیدائش میں بایں الفاظ اشارہ کیا گیا ہے۔

"وہ جو تیرے گھر میں پیدا ہوا۔ اور وہ جسے تو نقدی دے کر خریدے۔ سب کا ختنہ ہونا چاہئے۔ اور تمہاری نسل سے میرا میثاق، دائمی طور پر ہوگا۔"

یہود اور عربوں دونوں کا ختنہ کی رسم قائم رکھنا اس امر کا ثبوت ہے کہ جو پیشانی حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ کیا گیا تھا۔ وہ بنی اسرائیل اور بنی اسمٰعیل دونوں پر حاوی تھا نیز حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قربانی کا مسئلہ، ایک طرف مسلمانوں میں اور دوسری طرف یہود و نصاریٰ میں محل نظر بنا ہوا ہے۔ ہم مسلمانوں کا یہ اعتقاد ہے کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام ذبیح اللہ ہیں۔ لیکن یہود اور نصاریٰ یہ کہتے ہیں کہ حضرت اسحاق علیہ السلام ذبیح اللہ ہیں۔ جو آدمی صداقت کا جویا ہے وہ حقائق کی روشنی میں اس مسئلہ کا فیصلہ بآسانی کر سکتا ہے۔ اولاً ہم بائبل میں لکھا پاتے ہیں۔ کہ خدا تعالےٰ ذبیح کو حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اکلوتا بیٹا قرار دیتا ہے۔ چونکہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام بڑے تھے اس لئے ذبیح سے مراد حضرت اسحاقؑ نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ وہ تو دوسرے بیٹے ہوئے۔ یقیناً یہ حکم اسوقت نازل ہوا تھا۔ جب کہ حضرت اسحاق پیدا نہیں ہوئے تھے اور اسوقت حضرت ابراہیم علیہ السلام کا صرف ایک بیٹا تھا۔ جسے اللہ تعالےٰ نے "اکلوتا بیٹا" کہکر پکارا۔ ثانیاً اس ابتلاء کا مفہوم بھی یہی ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام اسوقت قربانی کریں جب کہ ان کا صرف ایک ہی بیٹا ہو۔ اور ہمارے دوستوں کو اس بات سے کوئی فائدہ نہیں پہنچ سکتا۔ کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا شمار حضرت ابراہیمؑ کے بیٹوں میں نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ کتاب پیدائش میں حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی حیثیت کے متعلق سارہ کا جو بنو اسرائیل کی والدہ ہیں یہ قول لائق توجہ ہے:۔

"میں تجھ (ابراہیمؑ) سے منت کرتی ہوں کہ میری خادمہ (ہاجرہ) سے مباشرت کر، شائد اُس سے ہمارے یہاں اولاد پیدا ہو"۔

اس کے معنیٰ یہ ہیں کہ ہاجرہ کی اولاد، سارہ اور ابراہیم علیہ السلام کی باہمی رضامندی سے انہی کی اولاد کہلائے گی۔ افسوس ہے کہ ہمارے مسیحی دوستوں نے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت میں حقائق کو پس پشت ڈالدیا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دعویٰ کی تغلیط کے لئے انہوں نے جیساکہ بائبل ڈکشنری مرتبہ مسٹر مرے سے ظاہر ہوتا ہے۔ یہ دعویٰ کیا ہے۔ کہ ہاجرہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بیوی (منکوحہ) نہ تھیں۔ بلکہ کنیز تھیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت میں انہوں نے بائبل کی تصریحات کو بھی فراموش کردیا۔ جنمیں صاف لکھا

ہے۔ کہ ہاجرہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی منکوحہ بیوی تھیں"۔ اور ابراہیم علیہ السلام کی بیوی سارہ نے اپنی کنیز ہاجرہ کو اپنے خاوند ابراہیمؑ کی زوجیت میں دے دیا"۔ یعنی پہلی بیوی سارہ نے ہاجرہ کی شادی اپنے خاوند سے کر دی۔ تاکہ اس سے اولاد پیدا ہو۔ جو حضرت ابراہیمؑ کی جائز اولاد قرار پائے۔ اس سے زیادہ اور صراحت کیا ہو سکتی ہے؟ اور اس ضمن میں یہ بھی واضح ہو کہ موسوی شریعت میں تعدد ازدواج کا قانون مسلّم تھا۔ لہٰذا دوسری بیوی کو غیر شرعی نہیں کہہ سکتے۔ محض اس بناء پر کہ وہ دوسری بیوی تھی۔ اور نہ ہاجرہ کا سارہ کی کنیز ہونا۔ ارباب عقل کے نزدیک مذموم ہو سکتا ہے۔ کیونکہ یہود کی روایات میں مذکور ہے کہ ہاجرہ کا سارہ کی کنیز ہونا محض ایک امر اتفاقی تھا۔ وگرنہ ہاجرہ بھی شریف النفس عورت تھی۔ اور یہ ظاہر ہے کہ اس مسئلہ میں یہود کا مذہبی مفاد بمقابلہ دیگر اقوام کے زیادہ وابستہ ہے۔ روایت مذکورہ کی رُو سے ہاجرہ ایک مصری شہزادی تھیں۔ جو میدان جنگ میں قیدی ہو کر سارہ کے ہاتھ لگ گئی تھیں۔ تفصیل کے لئے یہودی سائیکلوپیڈیا ملاحظہ کی جا سکتی ہے۔ واضح ہو کہ حیثیت میں اس قسم کی تبدیلیاں اُس زمانہ میں عموماً ہوتی رہتی تھیں۔ کئی مرتبہ ایسا ہوا ہے کہ یہود کی جماعت کثیرہ کو مختلف بادشاہ غلام بنا کر لے گئے اور صدیوں تک یہ لوگ غلامی میں رہتے تھے۔ لہٰذا ہاجرہ پر اس حیثیت سے اعتراض کرنا بے بنیاد بھی ہے اور مہمل بھی۔ پس جملہ حالات کو مدّ نظر رکھ کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی نسل سے ہونا اتنا ہی محترم اور موجب فخر ہے۔ جتنا جناب یسوع اور دوسرے انبیائے بنی اسرائیل کا۔

اب ہم دوبارہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قربانی کے مسئلہ کیطرف آتے ہیں۔ اور دو باتیں پیش کرتے ہیں جو حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو ذبیح اللہ ثابت کرتی ہیں۔ اور اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دعوےٰ ثابت ہو جاتا ہے۔ اور یہ باتیں چونکہ تاریخی ہیں۔ اس لئے فیصلہ کن ہیں۔

پہلی بات یہ ہے۔ کہ بنی اسرائیل نے اس قربانی کی کوئی یادگار قائم نہیں کی۔ لیکن عرب کے لوگ قدیم الایام سے اس رسم کو مناتے چلے آرہے ہیں۔ اور یہی وجہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس رسم کو قائم رکھا۔ اس کے قیام کو مشرکین عرب کے ساتھ مفاہمت

نہیں کہہ سکتے۔ جیساکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعض مخالفین بیان کرتے ہیں۔ اللہ ہمیں ان لوگوں کی شرر انگیزیوں سے محفوظ رکھے۔

دوسری بات یہ ہے کہ خدا تعالےٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو جو حکم قربانی دیا تھا حضرت اسحٰق علیہ السلام کو زندگی میں اسکی تعمیل کبھی نصیب نہیں ہوئی۔ اسکی تفصیل یہ ہے۔ کہ اس امر پر سب کا اتفاق ہے۔ کہ خدا کا یہ حکم محض ابراہیم علیہ السلام کی آزمائش کے لئے تھا۔ لیکن یہ بھی ہم لوگ جانتے ہیں۔ کہ آزمائشیں مقصود بالذات نہیں ہوتیں۔ بلکہ کسی آئندہ کامیابی کا پیش خیمہ ہوتی ہیں۔ خدا اپنے فرمانبردار بندوں کی معرفت بعض مقاصد کی تکمیل کرتا ہے۔ وہ اپنے بندوں کا یونہی جھوٹ موٹ امتحان نہیں لیا کرتا۔ اگر خدا نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اپنے فرزند کی قربانی کا حکم دیا۔ تو ضرور اس میں کوئی مقصد بھی پنہاں ہوگا۔ اور عین ذبح کرتے وقت خدا کا ابراہیم علیہ السلام کو روکدینا، یہ ظاہر کرتا ہے۔ کہ خدا اس قربانی کو کسی اور طریقہ سے چاہتا تھا۔ جس سے دنیا کو حقیقی نفع پہنچ سکتا ہے۔ قرآن مجید نے جس طور پر اس واقعہ کو پیش کیا ہے۔ اس سے حقیقی مطلب سمجھ میں آسکتا ہے۔ بائبل کے بیان سے یہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ ذبح کرنے کا حکم براہ راست دیا گیا۔ قرآنی عبارت سے یہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے یہ اقدام، رویاء کی بناء پر کیا تھا۔

"اے میرے بیٹے! یقیناً میں نے خواب میں دیکھا ہے۔ کہ میں تجھکو ذبح کر رہا ہوں"۔ یہ الفاظ قرآن مجید نے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے منسوب کئے ہیں۔ اور یہ بھی ہر شخص جانتا ہے کہ رویا عموماً مبہم ہوتے ہیں۔ پس حضرت ابراہیم علیہ السلام کا۔ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو چھری سے ذبح کرنے کا اقدام کرنا۔ یہ انکی اپنی تاویل تھی۔ جو انہوں نے خدا کے اس حکم کی کی تھی جو ان کو خواب میں دیا گیا تھا۔ اور جب اللہ تعالےٰ نے ان کو اس فعل کے ارتکاب سے باز رکھا تو اس کے معنی یہ نکلے کہ ان کی تاویل غلط تھی۔ لیکن وہ حکم بدستور قائم رہا۔ کہ اسکی تعمیل کیجائے۔ حضرت اسحٰق کی زندگی میں ہم کوئی بات ایسی نہیں پاتے جس سے یہ معلوم ہوسکے کہ اس حکم کی تعمیل ہوگئی۔ لیکن حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی زندگی میں ضرور ایک واقعہ ایسا گزرا ہے جب کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے اس بیٹے کو تمام عمر کے لئے جلاوطن کردیا۔ بظاہر تو انہیں سارہ کے رشک وحسد سے

محفوظ رکھنے کے لئے، جو اُن پر اب حسد کرنے لگی تھی۔ لیکن دراصل ایک عظیم الشان مقصد پورا کرنے کے لئے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ایسا کیا۔ اور اس وقت کی دُنیا اس مقصد کی اہمیت کو سمجھ ہی نہیں سکتی تھی۔ قرآن مجید نے اسطرف بایں الفاظ اشارہ کیا ہے "اور ہم نے اس کے بدلہ میں ایک بڑی قربانی دی"۔ اب ناظرین خود غور کر سکتے ہیں۔ کہ ایک مینڈھا تو کوئی بڑی قربانی نہیں ہو سکتا۔ دراصل قربانی سے مراد حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی ہجرت ہے۔ اور یہ ظاہر ہے کہ حضرت اسحٰق علیہ السلام کے متعلق حضرت ابراہیم نے کوئی ایسی قربانی اپنے اوپر گوارا نہیں کی۔ پس اس سے ثابت ہے کہ خوشنودی الٰہی کے لئے حضرت اسحٰق علیہ السلام کو نہیں بلکہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو قربان کیا گیا۔

اس جگہ یہ سوال ہو سکتا ہے۔ کہ حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی ہجرت سے کون سا مقصد پورا ہوا؟ اور اس سے کیا فائدہ نکلا؟ ہیں نے خانہ کعبہ کی اہمیت کے اظہار میں اس سوال کا جواب کسی قدر دے دیا ہے۔ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے، دُنیا کے نازک دور میں، انسانی تہذیب اور اخلاق کی حفاظت ہو گئی۔ اور اگر آپ کا مذہب موجودہ ناقص تہذیب کی نجات کا موجب ہو سکتا ہے۔ اور اُسے حرص وہوا اور عناد کے اس طوفان سے بچا سکتا ہے۔ جو ہمارے زمانہ میں برپا ہے۔ تو بلا شک حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی ہجرت، انسانیت کی بہبود کے لئے اہم نتائج کی حامل نظر آتی ہے۔ اور اس سوال کا بھی کہ آیا بنی اسمٰعیل کے اپنی اصل سے جدا ہو جانے کی کوئی ضرورت تھی۔ کافی جواب ہمارے پاس موجود ہے۔ لیکن اسی جگہ نہ اس کا موقع ہے نہ مصلحت کہ تفصیلی گفتگو کی جائے۔ کیونکہ اس کا تعلق زیادہ تر عمرانیات سے ہے۔ ہاں اسجگہ اشارہ کیا جا سکتا ہے۔ کسی قوم کی قدیمی اور مسلسل روایات اس کے اندر تکبر اور غرور پیدا کر دیتی ہیں۔ یہودی قدیم ترین روایات کے حامل تھے اسی لئے وہ مغرور بھی بہت ہو گئے تھے۔ اور اس قدر شقی القلب تھے کہ حضرت مسیح جیسے عظیم الشان رسول کو جنہوں نے انکی اصلاح کی کوشش کی تھی۔ اپنی جان سے ہاتھ دھونے پڑے۔ علاوہ بریں تہذیب بھی ایک قسم کا مرض ہے جو کسی متمدن قوم کی طاقت کو سلب کر لیتا ہے۔ اور یہود قدیم ترین تہذیب کے مالک تھے۔ اس لئے مشیت ایزدی نے بنی اسمٰعیل کو ان سے علیحدہ کر دیا۔ اور وہ ایک عرصہ کے لئے اپنی روایات سے بیگانہ ہو کر نیم وحشی حالت میں آ گئے۔ تاکہ وہ خدا کے آخری

الہام کو قبول کر سکیں جو تمام انسانوں کے لئے تھا۔

لیکن الہیاتی، روایتی اور تاریخی اعتبار کے علاوہ کیا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی زندگی کا یہ واقعہ بنی نوع انسان کے لئے اس کی موجودہ حالت میں بھی کوئی سبق رکھتا ہے۔ یہ وہ سوال ہے جس پر ہم اب غور کرینگے۔ اور اس کا جواب اثبات میں ہے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قربانی ہمارے لئے ایک بڑا پیغام رکھتی ہے۔ اولاً تمام متمدن دنیا کے لئے ثانیاً ہم مسلمانوں کے لئے ثالثاً تمام نومسلموں کے لئے اور قومی کلچر کی حیثیت سے جیسا کہ ہم پیدائشی مسلمان سمجھتے ہیں۔ بلکہ اعتقادی طور پر۔

دنیا کے لئے اس میں یہ پیغام ہے کہ نیکی رائگاں نہیں جاتی اور حقیقی نیکی قربانی اور ایثار میں مضمر ہے۔ اور حال کی قربانی سے آیندہ کی بہبود وابستہ ہے اگر آپ موجودہ بےچینی کا تجزیہ کریں۔ تو اس کے اسباب صرف دو معلوم ہونگے۔ اولاً حقوق پر قربانی کے مقابلہ میں زیادہ زور [illegible] پر زیادہ توجہ [illegible] اور مستقبل کا اسقدر خیال نہیں ہے۔ چونکہ میں سیاستدان نہیں ہوں۔ اس لئے موجودہ سیاسی اور اقتصادی حالات پر تبصرہ کرنے سے گریز کرتا ہوں۔ لیکن اسقدر کہہ سکتا ہوں۔ موجودہ تباہی کا باعث یہی دو دماغی امراض ہیں۔

پیدائشی مسلمانوں کے لئے اسمیں پیغام یہ ہے کہ اپنے بیٹوں کی جسمانی زندگی سے زیادہ محبت نہ کرو۔ تمہیں اپنی اولاد کی پرورش اسطرح کرنی چاہیئے کہ بوقت ضرورت خدا اور انسانیت کی خدمت کر سکیں اور مجھے افسوس ہے کہ کچھ عرصہ سے مسلمانوں نے اس طرف مطلق توجہ نہیں دی ہے۔

آجکل ہم اپنے بچوں کو محض دنیاوی طور پر فارغ البال ہونے کے لئے تعلیم و تربیت دے رہے ہیں۔ مسلمان دنیا کے بہترین دماغ تو آجکل آکسفورڈ کیمبرج، لندن، پیرس اور برلن کی درسگاہوں میں دنیا طلبی میں منہمک ہیں۔ کیا ہم میں سے چند نفوس بھی اسلامی حقائق کی تفہیم و تفہم کیلئے اپنی زندگیاں وقف کر رہے ہیں کہ ہماری اولادیں بھی شیخ عبدالقادر جیلانی رح جیسا روحانی شخص، اور ابن العربی جیسا فلسفی اور امام غزالی جیسا عالم دین پیدا ہو؟ حالانکہ آجکل اسلامی ممالک میں ہر جگہ رجعت پسند [illegible] جمال الدین مفتی محمد عبدہٗ اور سلیمان ندوی امیر علی، اقبال، رشید رضا

شکیب ارسلان اور مارما ڈیوک پکتھال کی ضرورت ہے۔ کیونکہ آجکل اسلام کے پاکیزہ نام کو بدنام کرنے کے لئے صدہا سیل راڈ ویل، میور، مارگولیتھ، زویمر اور اسٹیلی جونز ایڑی چوٹی کا زور لگا رہے ہیں۔

حضرت ابراہیم کا پیغام سنو! جو آج بھی صدیاں گزر جانے کے باوجود صاف طور پر سنائی دے رہا ہے۔ وہ موجودہ خطرات کے مقابلہ میں ہمارے بزدلانہ طرزِ عمل کی مذمت کر رہا ہے۔ ان کا تقاضا اس وقت یہ ہے۔ کہ ہم خدا تعالےٰ کے سچے دین کی خدمت کے لئے اپنے بہترین بیٹوں کو قربان کر دیں آخر دولت جمع کرنا تو ہم میں سے ہر ایک کا مقصود حیات نہیں ہو سکتا۔

نومسلموں کیلئے حضرت ابراہیمؑ کا پیغام یہ ہے کہ اپنی اولاد سے جو تم کو مادّی تعلق ہے اُسے روحانی علاقہ میں تبدیل کر دو۔ باپ بیٹے سے محبت کرتا ہے اور بیٹا باپ سے لیکن الفت عارضی ہے کیونکہ جسمانی تعلق پر مبنی ہے لیکن ہم اس عارضی محبت کو ابدی محبت میں تبدیل کر سکتے ہیں۔ اور اس کی صورت یہ ہے کہ جسمانی محبت کو روحانی محبت میں تبدیل کر دیا جائے اور اس کے لئے آپ کو اپنے بیٹے کو خدمت، قربانی اور صداقت کا سبق پڑھانا چاہیئے۔ یقیناً آپ کا بیٹا اس پیغام کو قبول کرے گا۔ اور جب وہ ایسا کرے گا تو جسمانی علاقہ روحانی علاقہ میں تبدیل ہو جائے گا۔ اور یہ علاقہ ناقابل فنا ہے۔ بیشک موجودہ زمانہ میں یہ بات بہت عجیب اور خلاف معمول نظر آئے گی کہ ہم اپنے بچوں کو مذہبی حقائق کی تلقین کریں۔ لیکن صداقت کا اقتضا یہ ہے۔ کہ ہم رسمیات کی مطلق پرواہ نہ کریں۔ اگر آپ کو اپنی اولاد سے حقیقی محبت ہے تو جس چیز کو آپ بہترین سمجھتے ہیں وہ ضرور اُن کو دیجے۔ اور اُس صداقت سے بڑھکر جو آپ نے حاصل کی ہے۔ اور کیا چیز قیمتی ہو سکتی ہے؟ جسکی بدولت آپ کو ابدی زندگی حاصل ہو گئی ہے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے سوچا کہ صداقت کے لئے مجھے اپنے اکلوتے بیٹے کو خود اپنے ہاتھ سے قربان کرنا چاہیئے۔ اس لئے وہ اس دشوار ترین کام کے لئے کمربستہ ہو گئے۔ بعد ازیں انہیں اپنے اکلوتے بیٹے کو جلا وطن کرنا پڑا۔ اور اُنہوں نے اس کام کو بھی بخوشی خاطر انجام دیا۔ اور ہمیں خوب معلوم ہے کہ خدا نے ان کی اس قربانی کی روح کا کیسا اچھا انعام دیا۔ یعنی حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی اولاد میں سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے۔ جنہوں نے دنیا کو اسلام

جیسا کامل مذہب عطا کیا۔ پس چاہیئے کہ ہمارے نومسلم بھائی بھی اپنے بچوں کے متعلق اسی قسم کی قربانی کا اظہار کریں۔ اور اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ یقیناً اس جزیرہ انگلستان سے مستقبل قریب میں اسلام کا بول بالا ہوگا۔ اور بوقتِ وفات اُن کو یہ تسلی ہوگی کہ وہ اپنے پیچھے ایک ایسا ورثہ چھوڑ رہے ہیں جو جسمانی نہیں ہے بلکہ روحانی ہے۔ اور انکی اولاد سے ان کا عارضی تعلق، ایک مستقل تعلق بن جائے گا جو ہمیشہ قائم رہے گا۔

نحمدہٗ ونستعینہٗ ونستغفرہٗ ونعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیّأت اعمالنا من یھدی اللہ فلا مضل لہٗ ومن یُضللہ فلا ھادی لہ۔ اللھم صل علیٰ سیدنا محمدٍ وعلیٰ اٰلِ سیدنا محمدٍ کما صلیت علیٰ ابراھیم وعلیٰ اٰلِ ابراھیم انک حمیدٌ مجید۔ اللھم بارک علیٰ سیدنا محمدٍ وعلیٰ اٰلِ سیدنا محمدٍ کما بارکت علیٰ ابراھیم وعلیٰ اٰلِ ابراھیم انک حمید مجید ان اللہ یامر بالعدل والاحسان وایتاء ذالقربیٰ وینھیٰ عن الفحشاء والمنکر والبغی یعظکم لعلکم تذکرون۔ اللہ اکبر اللہ اکبر لا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد۔

# مسلم مشن ووکنگ انگلستان

مشن مذکورہ کا اصل کام دنیا میں اسلام کا نام بلند کرنا ہے۔ اور اس کا ڈنکا چاردانگ عالم میں بجانا ہے۔ اس غرض کو پورا کرنے کے لئے حضور نبی کریم صلعم نے اپنی عین حیات میں طرح طرح کے مصائب اور دکھ برداشت کرنے کے باوجود اسلام کے نام کو دنیا میں روشن فرمایا۔ اس پاک کام کو حضرت نبی کریم کی اتباع میں مشن مذکورہ سرانجام دے رہا ہے۔ اسلئے برادرانِ اسلام سے گذارش ہے کہ اس مبارک مشن کو پورے طور سے کامیاب بنانے کیلئے ہر وقت کوشاں رہیں۔ انہی اغراض کے پیش نظر ووکنگ مسلم مشن ٹرسٹ قائم ہوا ہے۔ جسکی اغراض اسلام کی اشاعت کرنی اور ان تجاویز کو سوچنا اور عمل میں لانا ہے جن سے اشاعت اسلام ہو۔ اور ایسے افراد بلاد غربیہ میں بھیجنے جو تبلیغ اسلام کرسکیں ؛

خواجہ عبدالغنی سکریٹری۔

# مسلمانانِ پولینڈ

## لیتھوآنی تاتاریوں کا آغاز اور انکی تاریخ

از جناب ایل بوہڈنووز کے قلم سے

(سلسلہ کے لئے ملاحظہ ہو جلد ۱۲ نمبر ۴ صفحہ ۲۴۲)

تاہم گولڈن ہورڈ کے مصائب دن بدن بد سے بدتر ہوتے چلے گئے اور وہ خان جنکو اپنے قبیلہ سے دشمنوں کی طرف سے نکال دیا جاتا تھا۔ اب بھی لیتھوآنیا میں پناہ لینے کے لئے آجاتے تھے۔

یہ مصائب اور وہ معاہدات جو وٹولڈ کے جانشینوں نے وقتاً فوقتاً بہت سے خود مختار خانوں کیساتھ کئے۔ تمام پندرھویں صدی میں تاتاریوں کے لیتھوآنیا میں آنے کا مسلسل سبب بنتے رہے۔ ان تارکان وطن کو کسی مشکل کا سامنا نہ کرنا پڑا۔ کیونکہ وہاں پہلے ہی بہت سے لیتھوآنی تاتار موجود تھے۔ جنہوں نے ملک میں ساٹھ ستر سال تک رہنے کے بعد اپنے مفاد جمع کرلئے تھے۔ اور شہری حقوق انہیں حاصل تھے۔

اس طرح ہم دیکھتے ہیں کہ تاتاریوں کے لیتھوآنیا میں آنے کا آغاز اس اتحاد کی پالیسی کا نتیجہ تھا۔ جو لیتھوآنیا اور بعد میں پولینڈ اور لیتھوآنیا کی حکومت متحدہ نے تاتاریوں کے متعلق جیڈیمین کے زمانہ سے روا رکھی۔ صرف یہی بات اس حقیقت کو واضح کرسکتی ہے کہ ان تارکانِ وطن کے ساتھ التفات کا بلکہ عزت کا برتاؤ کیا جاتا تھا۔ اس کے برخلاف وہ ایک قبیلہ سے تعلق نہ رکھتے تھے۔ ان میں تمام اُن قبائل کے نمائندے موجود تھے جن سے گولڈن ہورڈ کی قوم بنتی تھی۔ ان میں کپچک بھی تھے۔ نوگاس بھی تھے۔ کریمیا کے تاتاری بھی تھے۔ اور سلجوقی ترک بھی تھے۔ جو اناطولیا سے کریمیا کو ہجرت کر آئے تھے موجود تھے۔ اس داستان کو ان عہدناموں کے مطالعہ سے خاصی طوالت دی جاسکتی ہے۔ جو وٹولڈ کے جانشینوں اور کیسیمیر شاہ پولینڈ نے کئی ایک خاتون کے ساتھ کئے۔ مثلاً سوڈری گیلو ([illegible]) کا عہدنامہ جو سیدی عصمت خاں نوگاس کے ساتھ ہوا۔ کیسیمیر کا عہدنامہ جو کریمیا کے خان حاجی گیری اور قازان عصمت کے خان سے کیا گیا وغیرہ وغیرہ۔

علاوہ ازیں چونکہ تاتاری تارکان وطن جب لیتھوآنیا میں آئے تو کوئی عورتیں ان کے ساتھ نہ تھیں۔

وٹیولڈ اور اس کے جانشینوں نے مذہب تبدیل کئے۔ لیکن مسیحی عورتوں سے شادی کی انہیں اجازت دیدی۔ اس لئے بالآخر لیتھوآنی تاتار گولڈن ہورڈ کے ان بہت سے قبائل کے نمایندوں کی اولاد ہیں۔ جو ترک وطن کرکے لیتھوآنیا میں آباد ہوگئے۔ اور اس کے علاوہ انہوں نے لیتھوآنیوں اور پولوں میں شادیاں کر لیں۔ ان واقعات سے ظاہر ہے کہ یہ تاتاری ایک علیحدہ قوم ہیں جو دیگر ترک تاتاریوں سے مختلف ہیں۔ اس سے یہ بھی ظاہر ہے کہ لیتھوآنی تاتار کسی خاص طور وطریق کے لوگ نہیں۔ بلکہ بہت طرح کے خصائص ان میں پائے جاتے ہیں۔ جو قوم سلیو سے لیکر منگول تک سب گروہوں پر مشتمل ہیں۔ آخری خصائص کے لوگ بہت زیادہ ہیں۔ کیونکہ اوّلاً انہیں مخلوط شادیوں کی اجازت نہیں تھی۔

## پولینڈ کی تقسیم سے پہلے لیتھوآنی تاتاریوں کی حالت

لیتھوآنی تاتار سولھویں صدی کے وسط میں عروج کو پہنچ گئے۔ اسوقت ان کی تعداد کسقدر تھی؟ اس کا اندازہ لگانا مشکل ہے۔ کیونکہ اس بحث پر مصنفین کا اختلاف ہے۔ ان کی تعداد چالیس ہزار سے ۲ لاکھ تک بتائی جاتی ہے۔ اور یہ اتنا بڑا فرق ہے کہ اسکی حقیقت کو واضح کرنا مشکل ہے۔

اس موقعہ پر ۱۵۵۸ء کی ایک دستاویز کا ذکر کرنا خالی از دلچسپی نہ ہوگا۔ جس میں زیادہ تر لیتھوآنی تاتاریوں کی اس حالت کو بیان کیا گیا ہے۔ جو اس وقت تھی۔ یہ ایک یادداشت ہے۔ جو ایک مسودہ کی صورت میں کسی گمنام لیتھوآنی تاتار نے سلطان سلیمان اعظم کے وزیر اعظم اور داماد رستم پاشا کے حکم سے ترکی زبان میں اس وقت لکھی جب وہ مکّہ جاتے ہوئے قسطنطنیہ میں ٹھیرا ہوا تھا۔ اس کا نام ہے "پولستانی تاتاریوں کے حالات"۔ اس مسودہ کا پولش زبان میں ترجمہ ہوچکا ہے۔ جسکو اے موچلی اسکی پروفیسر ترکی زبان سینٹ پیٹرزبرگ یونیورسٹی نے شائع کیا ہے (ویلنو ۱۸۵۸ء) اس یادداشت سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ لیتھوآنیا میں اسوقت ۲ لاکھ تاتاری تھے۔ جو ایک سو بستیوں اور دیہات میں پھیلے ہوئے تھے۔ ہر ایک گاؤں میں مسجد تھی۔ مسجدوں کے امام کریمیا یا ترکی میں منتخب کئے جاتے تھے۔ ترکی زبان بھول چکی تھی۔ اور اکثریت پولش یا سفید روسی زبان بولتی تھی۔ برخلاف

اس کے عربی طرز تحریر ان دونوں زبانوں میں بھی عام طور پر استعمال کی جاتی تھی۔ ان کا بڑا کام کھیتی باڑی یا ایام جنگ میں فوجی خدمت بجالانا تھا۔ دوسرے اشغال کو حقیر سمجھا جاتا تھا۔ سپاہی ٹیکسوں کی ادائگی سے معاف تھے۔ شہروں میں تاتاری اکٹھے زندگی بسر کرتے تھے۔ اور اسی طرح تاتاریوں کے بازار اور تاتاری اضلاع بن گئے تھے۔ (ان حالات کے آثار اس حصہ کے قریبًا ہر شہر میں جو تاتاریوں سے آباد تھا۔ اب تک پائے جاتے ہیں۔ کیونکہ اب تک ایسے بازار موجود ہیں۔ جن کا نام "تاتار" ہے) فوج میں تاتاریوں کے دستے الگ تھے جو ان کے اپنے سرداروں کے زیر کمان ہوتے تھے۔

ایک حکم میں جو ۲۰ جون ۱۵۶۸ء کو نافذ ہوا ایسی دفعات ہیں۔ جن میں تاتاریوں کے ان حقوق کو تسلیم کیا ہے۔ جو ان کو نوابی کے حقدار ٹھہراتے ہیں۔ چنانچہ لکھا ہے کہ ان خدمات کو ملحوظ رکھتے ہوئے جو ہماری تاتاری رعایا نے جو لیتھوآنیا کی ریاستوں میں سکونت پذیر اور بڑی بڑی زمینی جاگیروں کے مالک ہیں۔ نہایت وفاداری کیساتھ اس سلطنت کے لئے سرانجام دیں۔ ہم حکم دیتے ہیں کہ ان کے جو حقوق، آزادیاں اور مراعات ہمارے آباؤ اجداد نے اور ہم نے انہیں دے رکھی ہیں۔ ان کی دوبارہ تصدیق کی جائے اور انہیں تسلیم کیا جائے اور وہی حقوق انہیں حاصل ہونگے۔ جو لیتھوآنیا کی ریاستوں میں ہماری سلطنت کے دوسرے نوابوں کو حاصل ہیں"۔ پس اسطرح تاتاریوں کو دوسری اقوام کے نوابوں جیسے تمام حقوق حاصل تھے۔ اور انہیں تبدیلی مذہب کے بغیر مسیحی عورتوں سے شادی کرنے کی بھی اجازت تھی۔ جو اس وقت کے حالات کے لحاظ سے ایک غیر معمولی بات تھی۔ ملاحظہ ہو ناربٹ کی کتاب جلد ۸ صفحہ ۲۴۶ جس میں لکھا ہے کہ "تاتاریوں کا بڑا حصہ کوئی عورتیں اپنے ساتھ نہ لے گیا۔ اس لئے انہیں وہاں کی مقامی عورتوں سے شادی کی اجازت اس شرط کے ساتھ دی گئی کہ ایسے لوگ ایک سے زیادہ بیوی نہ کریں۔ ان شادیوں سے پیدا ہونے والے بچے اپنے باپ کے مذہب کو اختیار کرتے تھے"۔

سب سے بلند مرتبہ ان تاتاریوں کی جماعت تھی، جنہیں زمینی جاگیریں ملی ہوئی تھیں۔ اور ان کے معاوضہ میں وہ نہ صرف فوجی خدمت کے لئے ہی مجبور رہتے تھے۔ بلکہ سواروں کا ایک تیار اور مسلح دستہ بھی مہیا کرنا ان کا کام تھا۔ اس جماعت میں شہزادے، بیگ، مرزے اور رومن شامل تھے

جو اپنے آبائی وطن میں بھی ممتاز حیثیتوں کے مالک تھے۔ ریاستوں کے بڑے بڑے رؤسا اور نوابوں کے مقابلہ میں ان کی زمینی جاگیریں کم تھیں۔ اس موقعہ پر دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ ان زمینی جاگیروں پر جو لیتھوآنیا کے گرینڈ ڈیوکوں نے تاتاریوں کو عطا کر رکھی تھیں۔ ان کے قبضہ کے حق کی اصلیت کو واضح کر دیا جائے۔ یہ قبضہ کا حق غیر یقینی تھا۔ کیونکہ اگرچہ وہ انہیں دائمی طور پر دے دی گئی تھیں تاہم وہ ناقابل ضبطی نہ تھیں۔ اور روپیہ کے معاوضہ میں انہیں دینے یا ہبہ کرنے یا انہیں رہن رکھنے کے لئے پہلے گرینڈ ڈیوک اور پھر پولینڈ کے بادشاہ سے اجازت لینی پڑتی تھی۔ معلوم ہوتا ہے۔ پولستان کے تقسیم ہو جانے تک حق کے قبضہ کا یہ طریق نافذ رہا کیونکہ بادشاہ سٹینس لانس اگسٹس نے یہ حکم دے دیا کہ غیر یقینی قبضہ کا یہ حق خالص اور پوری ملکیت کی صورت میں تبدیل کر دیا جائے۔ دوسرا گروہ جنگی لوگوں کا تھا۔ انہیں زمین بھی حاصل تھی۔ لیکن ان کا حصہ بہت تھوڑا تھا۔

یہ پہلے دو گروہ ٹیکسوں کی ادائیگی سے مستثنےٰ تھے اور اس کے معاوضہ میں انہیں بلا تنخواہ فوجی خدمت بجالانی پڑتی تھی۔

سب سے ادنےٰ گروہ ان تاتاریوں پر مشتمل تھا۔ جنہیں کوئی زمینیں نہ ملی تھیں۔ یہ ادنےٰ ترین جماعت مختلف اشغال کے ذریعہ سے روٹی کماتے تھے۔ مثلاً باغبانی، چمڑے رنگنا، گاڑیبانی وغیرہ۔ لیکن مستقل سپاہ میں بھی وہ اپنا نام درج کرانے کے مجاز تھے اور اسکے معاوضہ میں تنخواہ لیتے تھے بعدازاں ان میں سے بعض کو زمینیں اور نوابی کے حقوق مل گئے۔ جو میدان جنگ میں ان کی حسن خدمات کا صلہ تھا۔ مرور زمانہ نے مختلف جماعتوں کے اس فرق کو بھی زیادہ ممتاز نہ رہنے دیا۔

سولھویں صدی عیسوی کے اختتام پر جیسوئٹسٹوں کے زیر اثر کیتھولک عیسائیوں کا زور پھر ترقی پکڑنے لگا اور تاتاریوں کی حالت زیادہ خطرناک ہوگئی۔

لیکن اس تحریک سے پہلے بھی مقامی حکام نے تاتاریوں کو ستانا شروع کر دیا تھا۔ اور ان کے حقوق سے رفتہ رفتہ انکار شروع کر دیا گیا۔ لیکن یہ مسلسل نہ تھا۔ کیونکہ جیگوئیلو کے بادشاہ تاتاریوں کی حمایت میں تھے اسلئے ۱۵۱۹ء میں انہوں نے سیگسمانڈ اول بادشاہ پولینڈ کو ایک درخواست بھیجی جس کے الفاظ حسب ذیل تھے:

ذی شان بادشاہ وٹیولڈ اب دنیا میں نہیں۔ اس نے ہمیں حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فراموش کر دینے کا حکم نہ دیا تھا۔ جن کا نام ہم ارضِ حرم کی طرف منہ کر کے لیتے ہیں۔ جس طرح ہمارے خلفا کرتے تھے۔ ہم نے تلوار پر حلف اٹھائی کہ لتھوآنیا والوں سے محبت کریں گے اسوقت جب جنگ کی حالت میں ہم ان کے پاس آئے۔ اور جب انہوں نے اسوقت اور جب ہم ان کے علاقہ میں داخل ہو رہے تھے ہم سے کہا کہ یہ زمین، یہ پانی، یہ ریگستان اور یہ جنگلات ہمارے تمہارے درمیان مشترک رہیں گے"۔ ہمارے بچے وٹیولڈ کے نام سے ناواقف نہیں اور کریمیا اور کپچک کی نمکین جھیلوں کے قریب رہ کر وہ یہی سمجھتے ہیں کہ تمہارے اس ملک میں وہ اجنبی نہیں"۔

بادشاہ ان کے مطالبات سے ناواقف نہ تھا۔ اور اپنے ان خطوط میں جو پلاٹین آف ٹروکی کے نام اس نے لکھے۔ نہایت سختی سے مظالم کو روکنے کا حکم دیا۔ ان تین خطوط میں سے جو ۱۵۴۳ء سے شروع ہوتے ہیں۔ ایک ہمیں ملا ہے۔ (ملاحظہ ہو آرچیوز آف دی گرینڈ ڈیوک آف لتھوآنیا جلد ۲۰ صفحہ ۳۲)۔

۱۵۸۸ء کے ضابطہ قوانین میں تاتاریوں کو مسیحی غلام رکھنے کے حق سے محروم کر دیا گیا مسجدوں کی تعمیر یا مرمت سے روک دیا گیا۔ اور ان مسلمانوں کو جو دوسروں کو اپنے مذہب میں داخل کرنے کے مجرم پائے گئے۔ موت کے گھاٹ اتارا گیا۔

۱۶۱۵ء کے قانون میں انہیں مسیحی عورتوں سے شادی کرنے سے منع کر دیا گیا اور اپنے سرداروں کے زیر حکومت رہنے کے حق سے انہیں محروم کر دیا گیا۔

۱۶۶۲ء میں پولینڈ اور ترکی میں جنگ کیوجہ سے ان کی پوزیشن اور بھی ابتر ہو گئی۔ اصل جائداد کی ملکیت کا حق سخت قیود سے مقید کر دیا گیا۔

ان مظالم کیوجہ سے تاتاریوں نے کریمیا اور ترکی کیطرف ہجرت کر لی۔ جو اس زمانہ میں پولینڈ کے سرحدی ممالک تھے۔ اب بھی ڈوبروجا (رومانیا) اور ترکی ادرالیشیائے کوچک میں ان کی ہجرت کے آثار پائے جاتے ہیں۔

ایک تھوڑی تعداد جو وہاں رہ گئی وہ ان لوگوں پر مشتمل تھی۔ جو بہادر اور دلیر تھے

انہیں مسیحی بنالیا گیا۔ باقی اپنے دیہات میں چھپ گئے اور اچھے دنوں کی انتظار کرنے لگے۔ اور اپنے لباس اور اطوار و طریق کو بدل کر وہاں کی دیسی آبادی سے مل جل کر بسر کرنے کی انہوں نے کوشش کی

ان مظالم کے باوجود تاتاریوں نے ہر موقع پر اپنے اس نئے وطن کی خدمت بجالانے کی سعی کی۔ اکراکو یونیورسٹی کے پروفیسر ٹاک ہر سینسوز جس نے اپنی کتاب "دی مسلمس" میں لیتھوآنی تاتاریوں کے متعلق بہت کچھ لکھا ہے۔ بیان کرتا ہے کہ پولینڈ کے ساتھ تاتاریوں کی وفاداری بہادری کے درجہ تک پہنچ گئی۔ اس کے برخلاف یہ امر کہ ان مظالم سے پولینڈ کے لوگوں کے حقیقی جذبات کا جو وہ ان کے متعلق رکھتے تھے۔ اظہار نہیں ہوتا۔ بلکہ یہ مظالم صرف غلط مذہبی جوش کا نتیجہ تھے۔ یہ اس فقرہ سے ثابت ہے جو بادشاہ جین سوبیسکی کے باپ جیکب سوبیسکی نے اپنے رسالہ دربارہ مہم چوسیم Chocium میں ۱۶۲۱ء میں لکھا یعنی اسوقت جب مذہبی جبر و تعدی زوروں پر تھی۔ چنانچہ لکھا ہے "... ذیل کے لوگ اس لڑائی میں مارے گئے۔ کپتان بولیٹان اور گیروانگ، دو لیتھوآنی تاتار یعنی ایک بہادر قوم کے لوگ جو ہمیشہ ملک کی طرف سے بھلائی کے حقدار تھے"۔ ایسے ہی اور بہت سے کلمات ہیں جن میں تاتاریوں کی خدمات کا اعتراف کیا گیا ہے۔ تاتاریوں نے ان متواتر جنگوں کے زمانہ میں بھی جو پولینڈ کی طرف سے ماسکو، یوکرانیا کے کاسکوں اور سویڈن کے خلاف مسلسل طور پر ہوتی رہیں۔ اپنی وفاداری کے ثبوت کا کوئی موقعہ ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔ جنگوں کے حالات میں بہادر تاتار افسروں کے نام بار بار ملتے ہیں۔ جن کا ذکر سینکیوز نے نہایت شاندار الفاظ میں کیا ہے (بالخصوص اسلئے کہ سینکیوز کی بیوی تاتاری نسل سے تھی اور ۱۸۱۲ء میں اسے مسیحی بنالیا گیا تھا)۔

(باقی آئندہ)

# گذارش

اسلامک ریویو اور اشاعت اسلام کا حلقہ اشاعت وسیع کرنا ووکنگ مسلم مشن کی تبلیغی سرگرمیوں کو وسیع کرنا ہے اس لئے قارئین رسالہ کی خدمت میں مؤدبانہ التماس ہے کہ اپنے حلقہ اثر میں انکی توسیع اشاعت فرماکر داخل حسنات ہوں۔

منیجر

# مکتوبات ووکنگ

کارلٹن۔ این
میلبورن آوکٹوریا
آسٹریلیا

پیارے بھائی! میں آپ کی خدمت میں یہ خط اسلئے لکھ رہی ہوں کہ آپ میری امداد کر سکیں کیونکہ میں مسلمان ہوں اور مذہب اسلام سے محبت رکھتی ہوں۔ اور بہت سے لوگوں سے ملتی رہتی ہوں۔ جو ہمارے دین سے دلچسپی رکھتے ہیں۔ اور اس بارہ میں زیادہ علم حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ اور رمضان کے متعلق بھی۔ میں گذشتہ ماہ رمضان میں بعض ایسے لوگوں سے ملی جو یہ جاننا چاہتے تھے۔ کہ ہم کیوں اس طریق سے روزہ رکھتے ہیں جو ہم نے اختیار کر رکھا ہے۔ میں نے جس طرح مجھ سے ہو سکا انہیں سمجھایا۔ تاہم ابھی تک اس بارہ میں ان کو پوری سمجھ نہیں آئی۔ میں نے ان سے وعدہ کیا ہے کہ کچھ لٹریچر اگر میں مہیا کر سکی تو انہیں بھیجونگی۔ کیونکہ وہ اسکے خواہشمند ہیں۔ اسی لئے میں آپ کو یہ خط لکھ رہی ہوں، کیا میں ایسا لٹریچر حاصل کر سکتی ہوں جو مذہب اسلام اور حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات پر مشتمل ہو۔ اور آپ کی تعلیمات اس میں بیان کی گئی ہوں۔ اور یہ بتایا گیا ہو کہ مسلمان رمضان میں کیوں روزے رکھتے ہیں۔ مختصر یہ کہ ایسا لٹریچر جو ہمارے مذہب کی تفصیلات پر مشتمل ہو کیا مجھے مل سکتا ہے؟ کیا آپ ازراہ نوازش ایسے لٹریچر کی فہرست مجھے مہیا فرما سکتے ہیں؟ میں یقین رکھتی ہوں کہ لوگ ہمارے مذہب کو زیادہ سمجھنے لگیں گے۔ اگر انہیں صحیح طرز کا لٹریچر دیا جائے۔ بہت سے لوگ میرے مذہب کے متعلق مجھ سے پوچھتے ہیں مجھے بتایا گیا ہے کہ لندن میں ایک مسجد ہے کیا یہ صحیح ہے؟ میں اسی جگہ سے یہاں آئی ہوں۔

امید ہے کہ آپ اور دوسرے اسلامی بھائی میری اس بارہ میں امداد فرمائینگے۔

آپ کی مسلمان بہن
مسز (ابتھل فاطمہ) کیبام؟

# ایک رومن کیتھولک کا غصّہ

دی یونین سوسائٹی

کیمبرج

۱۶ر فروری ۱۹۳۵ء

جناب بندہ۔ اگلے دن میں نے آپ کے رسالہ کا مطالعہ کیا۔ اور یہ دیکھ کر مجھے حیرت ہوئی۔ کہ کن منطقی یا عقلی دلائل سے آپ اپنے مذہب کی صداقت کو ثابت کرتے ہیں۔ اور میرے کیتھولک کلیسا کے متعلق آپ کا رویہ کسقدر مخالفانہ ہے۔ اس میں بہت سی توہین آمیز باتیں ہیں۔ اور غیر معقول اصولوں کو عام اصولوں کا رنگ دے دیا گیا ہے۔ اور معقول بات ایک بھی نہیں۔ ایک بچہ شاید سب سے بڑھکر دوسروں کی توہین کرنے اور چڑچڑا پن کا اہل ہے۔ لیکن ایسے سنجیدہ مبحث کے متعلق آپ سے قدرتاً یہ امید ہو سکتی تھی کہ آپ اپنے اصولوں کو ثابت کرنے کے لئے کسی نہ کسی طرح معقول دلائل کا ملمع ان پر چڑھائیں گے۔

اگر ہمارا خداوند فی الحقیقت خدا نہ تھا۔ تو پھر وہ ایک احمق انسان تھا۔ اس سے کچھ فائدہ نہیں۔ تاریخ شاہد ہے۔ کہ اس نے کیتھولک کلیسا کی بنیاد ڈالی۔ اس نے اپنے ساتھیوں کو آئندہ مدعیان نبوت کے خلاف متنبہ کیا۔ اس کے کلیسا کی توہین اس کی توہین ہے۔ آپ زیادہ معقول ہونگے۔ اگر آپ اسے مفتری قرار دیں۔ لیکن میرا خیال ہے کہ آپ کو ایسا کرنے کی جرأت نہیں کیونکہ اس سے ہر بینہ جو لوگ آپ کے مذہب میں آئے ہیں۔ وہ ہاتھ سے نکل جائیں۔

لیکن میں ایسے ریمارکوں سے جو آپ اور آپ کے مراسلہ نگار کرتے رہتے ہیں متفق نہیں۔ اسلئے میں یہ کہہ کر اس چٹھی کو ختم کرتا ہوں۔ کہ کیتھولک کلیسا کے خلاف توہین آمیز باتیں لکھنے سے اس وقت تک احتراز کریں جب تک آپ کو اس کی پوری حقیقت معلوم نہ ہو جائے۔ اور اپنے آپ کو معقولیت کا رنگ نہ دے سکیں۔

آپ کا تابعدار

آر۔ ایل۔ وہائیٹ۔

ترجمہ مکتوب بنام مسٹر لوگر دو جن کو امام صاحب نے برانڈسبری پارک چرچ میں تقریر کرنے کے لئے بھیجا کیونکہ اس شام کو امام صاحب کو کسی اور جگہ تقریر کیلئے جانا تھا۔

---

پیارے مسٹر لوگر دو۔

میں نہیں جانتا کہ کس طرح اس مؤثر خطبہ کا جو کل شام آپ نے ہمیں دیا۔ پورے طور پر شکریہ ادا کروں تمام دن آپ کی تصویر میرے دل میں رہی اور میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ آپ کی شاندار شخصیت نے نہ صرف مجھ پر بلکہ میری جماعت کے تمام نوجوانوں پر بہت بڑا اثر پیدا کیا۔

ہم دوبارہ آپ کی زیارت کا اشتیاق رکھتے ہیں۔ اور میں اس بارہ میں آپ سے دریافت کرتا ہوں کہ آیا آپ کے لئے تکلیف دہ تو نہ ہوگا۔

جب آپ مجھے اس خط کا جواب دیں تو براہ مہربانی یہ بھی بتا دیجئے کہ آیا آپ اس کو پسند کریں گے کہ جلسہ کے بعد چائے کا انتظام کر دیا جائے؟ مجھے یقین ہے کہ ہمارا واعظ (اگر وہ اس دن اپنے گھر میں موجود ہو تو) آپ سے چائے پر باتیں کر کے خوش ہوگا۔ وہ تنگدل انسانوں میں سے نہیں۔

دوبارہ آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔ اس دلچسپ پیغام کیلئے جو آپ نے ہمیں دیا۔ اور ان کارآمد باتوں کے لئے جو آپ پھر ہمیں سنائیں گے۔ اور "غور و فکر کا موقع دیں گے"۔

آپ کا تابعدار
لیسلے ایف برگیٹ

---

# اسلامی لٹریچر کی مانگ

سیراکیوز یونیورسٹی
سیراکیوز نیویارک امریکہ

جنٹلمین کیا آپ اسلامی عقائد کی کتاب جن کی آپ تعلیم دیتے ہیں مجھے ارسال کریں گے؟ مجھے خوشی ہوگی اگر آپ کے مذہب کے متعلق کوئی اور پمفلٹ اور کتابوں کی فہرست بھی حاصل کر سکوں۔

شکرگذار
آر۔ ایف۔ پائپر
پروفیسر آف فلاسفی

## تفصیل آمد دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ بابت ماہ اپریل ۱۹۳۵ء

| تاریخ | کوپن نمبر | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲-۴-۳۵ | ۲۵۸۵ | ڈاکٹر محمد عالم صاحب مشن | ۰ | ۰ | ۷۰۰ |
| 〃 | ۲۵۸۶ | خواجہ نذیر احمد صاحب برائے مفت تقسیم کتب | ۰ | ۰ | ۱۰۰ |
| 〃 | 〃 | 〃 عبدالغنی صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۱۰۰ |
| 〃 | 〃 | 〃 صلاح الدین محمود صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۱۰۰ |
| 〃 | ۲۵۸۷ | عبدالکریم صاحب مشن | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| 〃 | ۲۵۸۸ | کے ایس عبداللطیف صاحب عید فنڈ | ۰ | ۰ | ۱۵ |
| ۵-۴-۳۵ | ۲۶۰۸ | منہاج الدین صاحب ایگزکٹو انجینیر مشن | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ۸-۴-۳۵ | ۲۶۴۴ | نواب اکرام الدین صاحب مشن | ۰ | ۰ | ۵۰ |
| 〃 | ۲۶۴۵ | سید عبدالحلیم صاحب 〃 | ۰ | ۱۰ | ۱ |
| 〃 | ۲۶۴۶ | 〃 مقبول احمد صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۵ |
| 〃 | ۲۶۴۹ | معرفت مولوی غلام حسین خان صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۲۰۰ |
| 〃 | ۲۶۵۰ | ڈاکٹر وزیر احمد صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۸ |
| 〃 | ۲۶۵۱ | مسٹر حبیب اللہ صاحب کاملی 〃 | ۰ | ۰ | ۲ |
| 〃 | ۲۶۵۲ | بیگم صاحبہ خواجہ کمال الدین صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۲ |
| ۹-۴-۳۵ | ۲۶۸۶ | از فروخت لوہے کی پیپے بالٹی 〃 | ۰ | ۱۴ | ۰ |
| ۱۱-۴-۳۵ | ۲۷۱۳ | بیگم صاحبہ حبیب اللہ صاحب برائے مفت تقسیم کتب | ۰ | ۰ | ۲۵ |
| 〃 | ۲۷۱۴ | غلام احمد صاحب کلانی مشن | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ۱۰-۴-۳۵ | ۲۷۵۰ | کے ایچ منیار صاحب مشن وعید فنڈ | ۰ | ۱۰ | ۱ |
| 〃 | ۲۷۵۲ | صاحبزادہ نورالحق صاحب مشن | ۰ | ۰ | ۲ |
| 〃 | ۲۷۵۳ | ایس اکبر خاں صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۱ |
| 〃 | ۲۷۵۴ | فروخت ردی 〃 | ۰ | ۷ | ۱ |
| ۱۹-۴-۳۵ | ۲۷۹۰ | اسحاق نار محمد صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۲ |
| 〃 | ۲۷۹۱ | حافظ صبیح الدین صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۳ |
| ۲۰-۴-۳۵ | ۲۷۸۷ | آغا محمد ابراہیم صاحب مشن | ۰ | ۰ | ۴ |
| ۲۲-۴-۳۵ | ۲۷۸۸ | محمد نور الزمان صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۵ |
| 〃 | ۲۷۸۹ | ڈاکٹر ابو طلحہ محمد یعقوب صاحب 〃 | ۰ | ۴ | ۲ |
| 〃 | ۲۷۹۰ | محمد امیر حسین صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۱ |
| 〃 | ۲۷۹۱ | ایس گھاسی محمد صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۱ |
| ۲۴-۴-۳۵ | ۲۷۹۹ | عبدالحق صاحب 〃 | | | ۱۰ |
| ۲۶-۴-۳۵ | ۲۸۰۵ | رقم واپسی پیشگی از سکرٹری صاحب ٹرسٹ | ۰ | ۰ | ۲۵۰ |
| ۲۷-۴-۳۵ | ۲۸۰۸ | چوہدری غلام احمد صاحب مشن | ۰ | ۰ | ۲ |
| ۳۰-۴-۳۵ | ۲۸۱۳ | ایم اے لمعان صاحب 〃 | ۰ | ۱۲ | ۰ |
| 〃 | ۲۸۱۴ | واپسی پیشگی از خواجہ نذیر احمد صاحب | ۰ | ۰ | ۱۵۰ |
| 〃 | ۲۸۱۵ | 〃 〃 از مولوی عبدالمجید صاحب | ۰ | ۳ | ۶ |
| 〃 | ۲۸۱۶ | 〃 〃 از کیو۔ ڈی۔ خاں صاحب | ۰ | ۱۴ | ۵۹۳ |
| 〃 | ۲۸۱۷ | 〃 〃 از مولوی آفتاب الدین صاحب | ۰ | ۹ | ۳۴۳ |
| 〃 | ۲۸۱۸ | 〃 〃 〃 〃 〃 | ۰ | ۹ | ۲۲۲ |
| 〃 | ۲۸۱۹ | منافع از سرمایہ محفوظ | ۰ | ۴ | ۱۸۸ |
| 〃 | ۲۸۲۰ | آمد از ووکنگ | ۱۱ | ۱۱ | ۹۵۷ |
| 〃 | ۲۸۲۱ | 〃 〃 | ۶ | ۱۱ | ۲۵۹۲ |
| 〃 | ۲۸۲۲ | واپسی پیشگی از ووکنگ | ۶ | ۲ | ۱۰۱۳۰ |
| 〃 | ۲۸۲۳ | فروخت کتب از مسلم بک سوسائٹی | ۶ | ۱۱ | ۲۴۸ |
| | | فروخت رسالہ اسلامک ریویو | ۰ | ۱۵ | ۹۲۱ |
| | | 〃 〃 اشاعت اسلام | ۰ | ۶ | ۱۳۸ |
| | | 〃 ووکنگ مسلم مشن گزٹ | ۰ | ۰ | ۳ |

۱۸۰۲۵ — ۱۰ — ۵

### تفصیل آمد برائے مفت تقسیم رسالہ اسلامک ریویو

| تاریخ | کوپن نمبر | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴-۴-۳۵ | ۲۵۹۶ | محمد الطاف حسین صاحب ایک کاپی | | | ۵ |
| 〃 | ۲۵۹۸ | الحاج عبدالعزیز صاحب ۲ کاپی | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ۵-۴-۳۵ | ۲۶۲۸ | اصغر علی صاحب ۱ کاپی | ۰ | ۰ | ۵ |
| 〃 | ۲۶۲۹ | شمس الدین احمد صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۶-۴-۳۵ | ۲۶۴۳ | عطا حسین صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۸-۴-۳۵ | ۲۶۴۹ | محمد اسمٰعیل صاحب ۲ کاپی | ۰ | ۴ | ۱۳ |
| 〃 | ۲۶۷۰ | حمید اللہ صاحب ۱ کاپی | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۹-۴-۳۵ | ۲۶۷۲ | سید محبیب الرحمٰن صاحب ۲ کاپی | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| 〃 | ۲۷۰۱ | اے جی خلیل اسکوائر 〃 | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| 〃 | ۲۷۰۲ | شہاب الدین صاحب ۱ کاپی | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۱۷-۴-۳۵ | ۲۷۴۶ | محمد صالح صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۵ |
| 〃 | ۲۷۴۷ | چودھری احمد حسین صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۲۲-۴-۳۵ | ۲۷۸۵ | نظر نعمت اللہ صاحب ۲ کاپی | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| 〃 | ۲۷۸۷ | ایم جمال محمد صاحب ۱ کاپی | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۲۴-۴-۳۵ | ۲۷۹۹ | عبدالحق صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۵ |
| ۳۰-۴-۳۵ | ۲۸۱۱ | قاضی تجمل علی صاحب 〃 | ۰ | ۰ | ۵ |

۱۰۸ — ۴ — ۰

### تفصیل آمد ریزرو فنڈ

| تاریخ | کوپن نمبر | اسمائے گرامی معطی صاحبان | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲-۴-۳۵ | ۳۵ | بیگم صاحبہ خواجہ صلاح الدین محمود صاحب | ۰ | ۰ | ۱ |
| 〃 | ۳۶ | خواجہ عبدالغنی صاحب | ۰ | ۸ | ۲ |
| 〃 | 〃 | 〃 جلال الدین 〃 | ۰ | ۰ | ۱ |
| 〃 | 〃 | 〃 صلاح الدین محمود صاحب | ۰ | ۰ | ۱ |
| 〃 | 〃 | عملہ دفتر لاہور | ۰ | ۸ | ۱ |
| ۹-۴-۳۵ | ۴۷ | ڈاکٹر وزیر احمد صاحب | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ۹-۴-۳۵ | ۴۸ | سید محبیب الرحمٰن 〃 | ۰ | ۰ | ۲ |
| ۳۰-۴-۳۵ | ۴۹ | قاضی تجمل علی صاحب | ۰ | ۰ | ۵ |
| | | | ۰ | ۰ | ۲۴ |

# تفصیل خرچ دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ بابت ماہ اپریل ۱۹۳۵ء

| تاریخ | بل نمبر | تفصیل خرچ | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ ۴/۳۵ | ۱۸۹ | تنخواہ عملہ دفتر لاہور | ۰ | ۱۵ | ۹۵۴ |
| ۴/۳۵ | ۱۹۰ | میسرز مسلم پرنٹنگ پریس چھپوائی رسالہ اشاعت اسلام | ۰ | ۸ | ۱۲ |
| ״ | ۱۹۱ | کاغذ تصاویر برچارم اوف اسلام و ٹریٹیڈ وغیرہ | ۶ | ۰ | ۹۸ |
| ״ | ۱۹۲ | کاغذ رسالہ اشاعت اسلام و برائے لفافے اسلامک ریویو | ۰ | ۴ | ۶۳ |
| ״ | ۱۹۳ | لاہور امپرسٹ بل بتفصیل ذیل<br>محصول ڈاک از نمبر ۱۰۲۳۱ تا ۱۰۲۳۸ — ۱۱۰—۰—۰<br>رقوم واپسی آر۔ٹار نمبر ۲۷۸۳ — ۵—۰—۰<br>״ ״ آر۔آر نمبر ۲۴۲۷ — ۰—۱۰—۰<br>״ ״ آر۔آر نمبر ۲۸۰۳ — ۰—۱۰—۰<br>״ ״ آر۔آر نمبر ۲۸۰۶ — ۳—۰—۰<br>تار — ۰—۹—۰<br>ترجمہ اشاعت اسلام — ۸—۱۲—۰<br>متفرق اخراجات — ۶—۹—۳ | ۳ | ۲ | ۱۴۸ |
| ״ | ۱۹۴ | امپرسٹ بل پیشگی ووکنگ | ۰ | ۱۴ | ۶۶۷ |
| ۸ ۴/۳۵ | ۱۹۵ | پیشگی علی الحساب مولوی عبدالمجید صاحب | ۰ | ۶ | ۲۰۰ |
| ۱۱ ۴/۳۵ | ۱۹۶ | کرایہ دفتر لاہور | ۰ | ۰ | ۳۰ |
| ۱۱ ۴/۳۵ | ۱۹۷ | کرایہ گودام | ۰ | ۰ | ۱۰ |
| ۲۷ ۴/۳۵ | ۱۹۸ | میسرز رسول اینڈ لٹرگزٹ لاہور کاغذ اسلامک ریویو | ۰ | ۰ | ۱۸۰ |
| ״ | ۱۹۹ | لاہور امپرسٹ بل بتفصیل ذیل<br>محصول ڈاک از نمبر ۱۰۲۳۸ تا ۱۰۲۴۹ — ۳۰—۰—۰<br>سفرخرچ پیشگی سکرٹری صاحب ٹرسٹ — ۵۰<br>پروف ریڈنگ اسلامک ریویو — ۱۲—۰—۰<br>کاغذ سپیشل ووکنگ گزٹ متفرق — ۲۷—۸—۰<br>کتابت رسالہ اشاعت اسلام — ۶—۲—۰ | | | |

| تاریخ | بل نمبر | تفصیل خرچ | پائی | آنہ | روپیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| | | کاغذ کلیکشن فارم — ۲—۳—۰<br>بجلی کا بل — ۰—۶—۰<br>کتابت رسالہ اشاعت اسلام — ۱۷—۸—۰<br>متفرق اخراجات — ۳—۶—۰ | ۰ | ۱ | ۱۴۹ |
| ۲۶ ۴/۳۵ | ۲۰۰ | کاغذ ووکنگ گزٹ | ۰ | ۰ | ۷۵ |
| ״ | ۲۰۲ | سفرخرچ سکرٹری صاحب | ۰ | ۱۲ | ۲۵ |
| ۱۷ ۴/۳۵ | ۲۰۳ | پیشگی خواجہ عبدالغنی صاحب سکرٹری ٹرسٹ | ۰ | ۰ | ۵۰ |
| ״ | ۲۰۴ | میسرز غلام محمد معراج دین بابت جلد سازی اسلامک ریویو رسالہ اشاعت اسلام و آسٹڈیل پرافٹ | ۰ | ۱۴ | ۱۶۰ |
| ۲۹ ۴/۳۵ | ۲۰۵ | پیشگی اکونٹنٹ صاحب | ۰ | ۰ | ۲۵۰۰ |
| ۳۰ ۴/۳۵ | ۲۰۶ | سفرخرچ مشنری از ووکنگ تا ہندوستان | ۰ | ۱۴ | ۵۱۴ |
| ״ | ۲۰۷ | ״ ״ ״ برائے روانگی انگلستان | ۰ | ۹ | ۳۸۴ |
| ״ | ۲۰۸ | واپسی پیشگی از مولوی آفتاب الدین احمد صاحب | ۰ | ۹ | ۲۳۲ |
| ״ | ۲۰۹ | متعلق قرضہ سرمایہ محفوظ | ۰ | ۴ | ۱۰۸ |
| ״ | ۲۱۰ | پیشگی دفتر ووکنگ | ۱۱ | ۱۱ | ۹۵۷ |
| ״ | ۲۱۱ | پیشگی دفتر ووکنگ متعلق آمد از نمبر ۱۲۰۷ تا ۱۳۰۲ اور از نمبر ا تا نمبر ۶۹ | ۶ | ۱۱ | ۲۵۹۲ |
| ״ | ۲۱۲ | پیشگی خواجہ نذیر احمد صاحب | ۰ | ۹ | ۲۲۲ |
| ״ | ۲۱۳ | اخراجات ووکنگ بتفصیل ذیل<br>تنخواہ از ستمبر ۳۳ تا جون ۳۴ء<br>سفرخرچ جون ۳۳ تا اکتوبر ۳۴ء<br>متفرق اخراجات | ۶ | ۲ | ۱۰۱۴ |
| ״ | ۲۱۴ | وضعات بنک | ۹ | ۱۴ | ۱۲۱ |
| ״ | ۲۱۵ | امانت برائے میٹر | ۰ | ۰ | ۱۸ |
| | | ۲۰۷۰۸—۰—۵ | | | |

# اسلام کیا ہے؟

ذیل میں اسلام کی تعلیمات کا مختصر سا خاکہ پیش کیا جاتا ہے۔ جسے ہم **ووکنگ مسلم مشن انگلستان** کے تبلیغی مرکز سے تحریر و تقریر کے ذریعہ انگلستان، مغربی ممالک اور امریکہ میں پھیلا رہے ہیں۔ ووکنگ مشن کی تبلیغ **لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ** تک محدود ہے اور یہ وہ مشترکہ اسلامی تعلیم ہے جس پر جمہور اہلِ اسلام کا اتفاق و ایمان ہے۔

**اسلام سلامتی اور امن کا علمبردار ہے** اسلام کے لفظی معنے ہیں (۱) سلامتی اور امن (۲) وہ طریق جس کی بدولت سلامتی اور امن ہو سکتی ہے (۳) اطاعت۔ کیونکہ دوسرے کی اطاعت۔ امن قائم کرنے کا آسان ترین راستہ ہے۔ اصطلاحی یا مذہبی اعتبار سے اسلام کے معنے "اللہ تعالےٰ کی کامل اطاعت ہیں"۔

**مذہب کا مقصد** اسلام اپنے پیرؤں کو ایسا کامل دستور العمل عنایت کرتا ہے جس کی بدولت انسان کی مخفی خوبیاں اور نیکیاں بروئے کار آ سکتی ہیں۔ اور اس بناء پر انسانوں میں امن قائم ہو سکتا ہے۔

**پیغمبر اسلام** حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم جنہیں عام طور سے پیغمبر اسلام کہا جاتا ہے ربانی مذہب کے آخری پیغمبر ہیں مسلمان یعنی اسلام کے پیرو ان تمام انبیاء مثلاً حضرت ابراہیمؑ موسیٰؑ اور عیسیٰؑ کو جنہوں نے بنی نوع آدم کی ہدایت کے لئے اللہ کی مرضی بندوں پر ظاہر کی۔ راستباز نبی تسلیم کرتے ہیں۔

**قرآن مجید** مسلمانوں کی آسمانی کتاب قرآن مجید ہے مسلمان ہر ایک مقدس کتاب کو الہامی الاصل یقین کرتے ہیں۔ اور چونکہ سابقہ کتب انسانی دستبرد کی وجہ سے محرف و مبدل ہو گئیں۔ اسلئے اللہ تعالےٰ نے قرآن مجید کو نازل فرمایا جس میں جملہ کتب سابقہ کی صداقتیں موجود ہیں۔

**عقائد اسلام** ایمان کے سات ارکان ہیں (۱) اللہ تعالیٰ پر ایمان (۲) ملائکہ پر ایمان (۳) الہامی کتب پر ایمان (۴) رسولوں پر ایمان (۵) یوم آخرت پر ایمان (۶) اندازہ خیر و شر پر ایمان (۷) حیات بعد الموت پر ایمان۔ اسلامی تعلیمات کی رو سے حیات بعد الموت کوئی نئی زندگی نہیں ہے۔ بلکہ اسی زندگی کا سلسلہ ہے جس میں اس کی مخفی قوتیں ظاہر ہونگی۔ یہ غیر محدود ترقی کی زندگی ہوگی۔ جو لوگ دنیا کی زندگی میں آئندہ ترقی کے لئے اپنے آپ کو تیار کر لیں گے۔ وہ جنت میں داخل ہونگے۔ جو آئندہ ترقی کی حالت کا دوسرا نام ہے۔ اور جو لوگ اس دنیا میں بداعمالیوں کی وجہ سے اپنے قواء کو ناکارہ کر لیں گے۔ وہ دوزخ میں جائیں گے یعنی وہ جنت کی برکات سے فائدہ نہ اٹھا سکیں گے۔ اور تمام نقائص سے پاک کرنے نیز جنتی زندگی میں حصہ لینے کی صلاحیت کی غرض سے اُن کو عذاب میں مبتلا کیا جائیگا۔ موت کے بعد کی حالت اس دنیا میں روحانی حالت کا عکس ہوگی۔

ایمان کے چھٹے رکن کو بعض لوگوں نے غلط فہمی کی بناء پر قسمت یا تقدیر کے مشہور معنوں میں سمجھ رکھا ہے۔ اس معنے میں مسلمان نہ قسمت کے قائل ہیں نہ تقدیر کے بلکہ ہر شئے کے اندازہ ما قبل پر ایمان رکھتے ہیں۔ ہر شئے جو خدا نے پیدا کی ہے وہ مقررہ حالات اور مقررہ طریق استعمال میں اچھی ہے۔ اُس کا غلط استعمال اُسے بُرا بنا دیتا ہے۔

**ارکان اسلام** اسلام کے ارکان پانچ ہیں (۱) خدا کی وحدانیت۔ اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کا اقرار۔ (۲) نماز (۳) روزہ (۴) زکوٰۃ (۵) حج بیت اللہ۔

**صفات باری تعالیٰ** مسلمان ایک خدا کی عبادت کرتے ہیں جو قادر مطلق۔ عالم الغیب۔ عادل۔ رب العالمین۔ رفیق۔ ہادی اور وکیل ہے۔ کوئی ہستی اُس کی مانند نہیں۔ اُس کا کوئی شریک نہیں۔ نہ وہ کسی سے پیدا ہوا۔ اور نہ اس نے کوئی بیٹا یا بیٹی جنے۔ اُس کی ذات قابل تقسیم نہیں۔ وہ زمین و آسمان کا نور ہے رحمٰن اور رحیم ہے۔ اعلیٰ اور اکبر ہے۔ جمیل اور قدیم ہے۔ غیر محدود ہے۔ اول اور آخر ہے۔

**ایمان اور عمل** ایمان بغیر عمل کے مُردہ ہے۔ ایمان بطور خود کافی نہیں جب تک اس کے ساتھ عمل شامل نہ ہو۔ مسلمان یقین رکھتے ہیں۔ کہ وہ دُنیا اور آخرت میں اپنے اعمال کے جوابدہ ہونگے۔ ہر شخص اپنے افعال کا خود ہی ذمہ وار ہے۔ دوسرا آدمی کسی کے گناہوں کا کفارہ نہیں ہو سکتا۔

**اسلامی اخلاق** آنحضرت صلعم کا ارشاد ہے کہ اپنے آپ کو صفات آلہیہ سے متصف کرو۔ خدا انسان کیلئے بطور نمونہ ہے۔ اور اُس کے صفات اسلامی ضابطۂ اخلاق کی بنیاد ہیں۔ اسلام کی رُو سے نیکی یہ ہے کہ انسان کی زندگی خدا کی صفات کے رنگ میں رنگی ہوئی ہو۔ اس کے خلاف عمل کرنا ہی گناہ کہلاتا ہے۔

**انسانی استعداد از روئے اسلام** مسلمانوں کا اعتقاد ہے کہ انسان فطرتی طور پر گناہوں سے پاک ہے۔ اور اُس کی تخلیق بہترین طور پر ہوئی ہے۔ اور وہ غیر محدود ترقی کی صلاحیت رکھتا ہے۔ حتےٰ کہ وہ فرشتوں سے بالاتر اور اُلوہیت کے نزدیک پہنچ سکتا ہے۔

**اسلام میں عورتوں کا مرتبہ** عورت اور مرد دونوں کی پیدائش ایک ہی جوہر سے ہوئی ہے۔ دونوں میں ایک ہی رُوح ہے اور انہیں دماغی رُوحانی اور اخلاقی ترقی کے لئے یکساں قوتیں عنایت کی گئی ہیں۔ اسلام مرد اور عورت دونوں پر یکساں فرائض عاید کرتا ہے۔

**مساواتِ انسانی اور اخوتِ اسلامی** اسلام خدا کی توحید اور انسانی مساوات کا علمبردار ہے نسل دولت اور خاندانی اعزاز سب ضمنی چیزیں ہیں۔ نیکی اور خدمت انسان ہی اصلی خوبی کی باتیں ہیں۔ اسلام میں رنگ اور نسل اور عقیدہ کے امتیازات مطلق پائے نہیں جاتے۔ تمام بنی نوع آدم ایک خاندان ہے۔ اور اسلام نے کالے اور گورے دونوں کو ایک کر دیا ہے۔

**ذاتی غور و فکر** اسلام ذاتی غور و فکر کا حامی ہے۔ اور اسلام میں اختلاف رائے کی عزت کی جاتی ہے جو بقول آنحضرت صلعم اُمت کے لئے باعثِ رحمت ہے۔

**طلبِ علم** طلبِ علم اسلام میں ایک فرض ہے۔ اور اسی حصولِ علم کی بدولت انسان ملائکہ سے افضل ہو جاتا ہے۔

**تقدیسِ کسب** اسلام ہر اُس مزدوری کی عزت کرتا ہے جس کی بناء پر انسان اپنی روزی کما سکے۔ کاہلی گناہ ہے۔

**بذلِ اموال** انسان کو جس قدر قواء عنایت کئے گئے ہیں۔ وہ سب خدا کی امانت ہیں۔ تاکہ انسان ان کو دوسروں کی فائدہ رسانی میں استعمال کرے۔ اس کا فرض ہے کہ دوسروں کی خدمت کرے۔ اور اُسکی سخاوت سب لوگوں پر بلا امتیاز شخصیت عام ہونی چاہئے۔ سخاوت انسان کو خدا کا مُقرب بنا دیتی ہے۔ اسی لئے سخاوت اور زکوٰۃ دونوں اسلام میں ضروری قرار دی گئی ہیں۔ اور اسی لئے ہر شخص کو حکم دیا گیا ہے کہ اگر اس کے مقررہ نصاب سے زیادہ دولت جمع ہو تو وہ زکوٰۃ ادا کرے۔ اور یہ وہ ٹیکس ہے جو مالداروں پر محض غربا کے فائدہ کے لئے لگایا گیا ہے۔

## ضروری نوٹ

اسلام کے متعلق مزید معلومات اور ووکنگ مسلم مشن انگلستان کے تبلیغی کارنامے نمایاں کی مفصل رپورٹ حاصل کرنے کیلئے

**سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل برانڈرتھ روڈ لاہور (پنجاب۔ ہندوستان)**

کو تحریر فرمائیں

Printed by Mian Maula Dad Muslim Printing Press, Lahore & Published by Kwaja Abdul Ghani, Brandreth Road, Lahore.

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# رسالہ اشاعت اسلام

اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

مجریہ



شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان

## حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مرحوم مبلغ اسلام بانیٔ ووکنگ مسلم مشن انگلستان

مدیر اعزازی

## خواجہ نذیر احمد بیرسٹرایٹ لا، لاہور

قیمت تین روپے آٹھ آنہ (عہ) سالانہ

قیمت پانچ روپے (صہ) ممالک غیر کیلئے

درخواستہائے خریداری بنام مینیجر رسالہ اشاعت اسلام - عزیز منزل - برانڈرتھ روڈ - لاہور - پنجاب - انڈیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دی ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ (رجسٹرڈ)

بنا کردہ

## الحاج حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مرحوم بانی مسلم مشن ووکنگ انگلستان

## بورڈ آف ٹرسٹیز

### ووکنگ مسلم مشن انگلستان کا جملہ تبلیغی کاروبار ذیل کے معتمدین کے زیر اہتمام چل رہا ہے



## اسماء ٹرسٹیان جو فوت ہو چکے ہیں



## ٹرسٹ کی مجلس منتظمہ



ضروری نوٹ :- تمام ترسیل زر بنام فنانشل سکرٹری ووکنگ مسلم مشن عزیز منزل لاہور تمام خط و کتابت بنام سکرٹری ووکنگ ٹرسٹ

یہ بڑی نیکی ہے کہ آپ رسالہ کی خریداری بڑھائیں۔ کیونکہ اس رسالہ کی آمد بہت حد تک مسلم مشن ووکنگ کے اخراجات کی کفیل ہے۔ رسالہ ہذا کی دس ہزار اشاعت ووکنگ مشن کے کل اخراجات کی ذمہ وار ہوسکتی ہے۔

# فہرست مضامین

رسالہ

# اشاعت اسلام

جلد ۲۱ بابت ماہ جولائی ۱۹۳۵ء مطابق ربیع الثانی ۱۳۵۴ھ نمبر ۷

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

## بابت ماہ جولائی ۱۹۳۵ء

## شذرات

اس ماہ کے رسالے کو جناب ہوالیس پیپر صاحب کی تصویر سے زینت دیجاتی ہے۔ آپ کے اعلان اسلام کا حال ستمبر ۳۴ کے پرچہ میں شائع ہوچکا ہے۔

**ایک نان کنفرمسٹ چرچ میں لیکچر** ۵ مارچ ۱۹۳۵ء کو بروز منگل بوقت آٹھ بجے شام برانڈسبری پارک چرچ لندن این ڈبلیو ۲ میں امام صاحب نے "پیغام اسلام" کے عنوان سے تقریر فرمائی۔ اس گرجا کا پادری جس نے جلسہ کی صدارت فرمائی۔ بڑے وسیع خیالات رکھنے والا انسان اور عمدہ اخلاق کا مالک ہے۔ اس نے امام صاحب کا استقبال اس طرح کیا جیسے ایک بھائی دوسرے بھائی کا استقبال کرتا ہے۔ اور ہر قسم کی باتیں ان سے کیں۔ اپنا تمام گرجا انہیں پھر کر دکھایا۔ اور تمام ان اشیاء کی وضاحت کی جو اس سے متعلق تھیں۔ باتوں ہی باتوں میں انہوں نے یہ بھی بتایا۔ کہ مسٹر حبیب اللہ لوگرو نے جو ایک سابق موقعہ پر امام صاحب کے بجائے وہاں لیکچر دینے گئے تھے۔ اسلام پر جو تقریر کی۔ اس سے سامعین اسقدر متاثر ہوئے۔ کہ دوسری مرتبہ جب وہ آئے تو سامعین کا اژدہام حد سے زیادہ تھا۔

جلسہ موحد عیسائیوں کی دعا سے شروع ہوا۔ جس کے بعد امام صاحب کا تعارف حاضرین سے کرایا گیا۔ امام صاحب کو یہ دیکھ کر کسیقدر حیرت ہوئی کہ پادری صاحب اسلامی اصطلاحات کا نہایت صحیح تلفظ ادا کرتے تھے۔ امام صاحب نے تقریر شروع کرتے ہوئے یہ بتایا کہ اسلام نے مسیحیت کو جو پیغام

دیا ہے۔ اس کا خلاصہ اور نچوڑ قرآن کریم کی اس آیت میں بیان کیا گیا ہے۔ جس میں اسے توحید الٰہی کے مشترک پلیٹ فارم پر آنے کی دعوت دی گئی ہے۔ اس کے بعد انہوں نے اسلام کے تمام مختلف پیغامات حاضرین کو سنائے۔ مثلاً یہ کہ فطرت انسانی اپنی اصلیت کے اعتبار سے گناہ سے پاک ہے۔ الہام الٰہی کل دنیا میں نازل ہوتا ہے۔ وہ مذہبی ہدایات جو مجلسی زندگی سے تعلق رکھتی ہیں۔ اور اللہ تعالےٰ کی طرف سے نسلِ انسانی پر نازل ہوتی ہیں۔ ان کی ارتقائی صورت اعمال انسانی کیلئے روحانی زندگی میں لازمی ہے اور یہ کہ اسلام میں اخلاق کا تخیل ایک احساس یا جذبہ کے مفید ہونے پر مبنی ہے لیکچر قریباً ایک گھنٹہ تک جاری رہا خاتمہ پر پریذیڈنٹ نے کہا کہ مجھے لیکچر اور جس جذبہ کے ماتحت وہ دیا گیا ہے۔ اس سے بہت مسرت حاصل ہوئی ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ اپنے گرجا میں دوسرے مذاہب کے لوگوں کو بلانے سے ہمارا مقصد یہ ہے کہ مادیت اور دہریت کی طاقتوں کے خلاف جو مغرب میں نہایت سرعت سے غالب آرہی ہیں جنگ کرنے کیلئے ایک متحدہ پلیٹ فارم تیار کیا جائے۔ اسکے بعد اُنہوں نے حاضرین سے دریافت کیا کہ آیا وہ مقرر سے کوئی سوالات کرنا چاہتے ہیں۔ لیکن کوئی سوالات نہ کئے گئے۔ اس پر پادری صاحب کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔

جناب عالی یہ بہترین قدر دانی ہے۔ جو آپ کے لیکچر کی کی گئی ہے"۔

تاہم جلسہ کے منتشر ہونے پر چند خواتین اور کچھ آدمی امام صاحب کے گرد جمع ہو گئے۔ اور چند سوالات اُنہوں نے کئے۔ جن میں سے ایک یہ بھی تھا کہ مسلمان نماز کے موقعہ پر گانے کی اجازت کیوں نہیں دیتے۔ اس کے بعد امام صاحب ساڑھے نو بجے اپنے طویل سفر پر روانہ ہوگئے۔

---

**امام صاحب ایک مناظرہ میں** جمعرات مورخہ ۷ مارچ کو بوقت ۸ بجے شام امام صاحب نے کنگسن وے ہال لندن میں ایک مناظرہ میں شرکت کی جو اسلام پر ہوا۔ اسلام کے حق میں بولنے والے صاحب ایک قانون کے طالب علم تھے۔ جن کا نام مسٹر عبد الغفور تھا۔ اور مخالفت میں بولنے والے ایک الہیات کے طالب علم تھے۔ پریذیڈنٹ الہیات کے ایک پروفیسر تھے۔ لیکن مخالف مناظر نے اپنے مذہب کا حق ادا کرتے ہوئے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر حملوں کی بوچھاڑ کر دی اور وہ تمام غلط بیانیاں جو عام طور پر اسلام کے متعلق کیجاتی ہیں۔ انکو دوہرا دیا۔ جلسہ میں ہندوستانی اور انگریزی مسلمانوں کی ایک اچھی تعداد تھی۔ جن میں سر عبد القادر بھی تھے جلسہ کے ختم ہونے سے پہلے مولوی آفتاب الدین صاحب کھڑے ہوئے اور انہوں نے وہ تمام الزامات

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پاک ذات سے منسوب کئے گئے تھے صاف کردئے امام صاحب کی یہ مختصر تقریر مسلمانوں کی حوصلہ افزائی اور غیر مسلموں پر جو جلسہ میں موجود تھے نیک اثر پیدا کرنے میں بہت مؤثر اور مفید ثابت ہوئی۔

**مذہب امن** بتاریخ ۲۴ مئی ۱۹۳۵ء مسلم کلب ہبلی کے زیر اہتمام مولوی عبد المجید صاحب ایم اے امام مسجد ووکنگ نے .... شانتی دھرما یعنی مذہب امن پر ایک بصیرت افروز تقریر فرمائی مسٹر ایس۔ ڈی۔ پوٹی جی۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی ایک معزز ہندو وکیل صدر تھے۔ یہ لیکچر خصوصیت سے مقامی ہندوؤں کے لئے تجویز کیا گیا تھا۔ مقرر موصوف نے مذہب امن کی خصوصیات پر بحث کرتے ہوئے ان اسباب کی طرف اشارہ کیا جو دنیا کی سیاسی زندگی میں اختلال برپا کر رہے تھے۔ مقرر کے نزدیک استعمار۔ سرمایہ داری۔ قومی منافرت۔ مطلق العنانی۔ جذبات کا فقدان خاص اسباب میں سے تھے مولوی صاحب نے ان کے علاج بھی بتلائے۔

---

**لائے ہال مدراس میں لیکچر**
**اسلام اور امن**

مسلم ویلفیئر اسمبلی کے زیر اہتمام مولوی عبد المجید صاحب امام مسجد ووکنگ نے مورخہ ۱ مئی ۱۹۳۵ء بمقام لانے ہال۔ ماؤنٹ روڈ مدراس "ضرورت عالم" کے موضوع پر ایک بصیرت افروز تقریر کی۔ مسٹر ایم اے عظیم صدر تھے۔

دوران لیکچر میں مولوی صاحب نے فرمایا کہ فی زمانا دنیا میں امن کی اشد ضرورت ہے۔ مغربی ارباب حل و عقد اس مسئلہ کے حل کے لئے کوشاں اور ذرائع حصول امن کے متلاشی ہیں لیکن جس قدر اس مسئلہ کے عمیق پہلو پر زور دیا جاتا ہے۔ اسی قدر اس کے اندر پیچیدگیاں پیدا ہوتی جاتی ہیں۔ اسلام کا مقصد اولیٰ اخوت انسانی کا قیام ہے۔ مسلمانوں کو مذہبًا حکم ہے کہ وہ عام اس سے کہ اپنی بہبودی کیلئے کوشاں ہوں۔ بنی نوع انسان کی ہمدردی بھی ان پر فرض ہے گویا اسلامی تعلیم میں جذبۂ ہمدردی کا عنصر غالب ہے۔

مولوی عطا اللہ صاحب نے "اسلام اور تعلیم" کے عنوان سے اردو میں تقریر کی۔ اخیر میں صاحب صدر کی جانب سے چند کلمات کے بعد جلسہ برخاست ہوا۔

---

## القرآن کی ایک سطر

مقالہ الموسوم بہ مسلمانانِ الجیریا میں جریدہ "مانچسٹر" گارجین نے مندرجہ ذیل سطور ۱۲ مارچ ۱۹۳۵ء کی اشاعت میں مندرجہ بالا عنوان کے ماتحت شائع کی ہیں۔

متعدد فرانسیسی اخبارات مسلمانوں کے متعلق بالاتفاق اس امر کا اظہار کرتے ہیں۔ کہ تبلیغی سلسلہ میں خود مسلمانوں کی مبالغہ آمیز لسانیت کسی قدر مشکوک ہے۔ جریدہ "پیٹ جرنل" رقمطراز ہے کہ القرآن کی رُو سے منکرین اسلام کے ساتھ دروغگوئی کوئی گناہ نہیں ہے۔ بلکہ ایک امر مستحسن ہے

امام مسجد ووکنگ نے مدیر اخبار مذکورہ کو ایک احتجاجی پیغام ارسال کیا۔ جس کی اشاعت ایک محب ذی اثر کے توسط سے مانچسٹر گارجین میں بتاریخ ۲۶ مارچ ۱۹۳۵ء بالفاظ ذیل عمل میں آئی۔

---

## ایک مسلمان کا احتجاجی پیغام

ہمارے نامہ نگار نے پیرس سے حال ہی میں مسلمانان الجیریا کے متعلق جریدہ "پیٹ جرنل" کے اس جملہ کا اقتباس کیا تھا۔ کہ القرآن کی رُو سے منکرین اسلام کے ساتھ دروغگوئی کوئی گناہ نہیں ہے۔ بلکہ ایک امر مستحسن ہے"۔ ایک مسلم نامہ نگار نے اس کے خلاف صدائے احتجاج بلند کی ہے۔ اس کی تردید میں رقمطراز ہے۔ کہ قرآن کریم میں ہرگز کہیں ایسی دروغگوئی اور عہد شکنی کو روا نہیں رکھا گیا۔

علی الرغم ازیں کتاب پاک میں تقدیس مواعید پر شدّ و مد کے ساتھ زور دیا گیا ہے۔

---

مندرجہ ذیل جواب منجانب نائب مدیر "دی ٹو ورلڈس" احتجاجی پیغام کے سلسلہ میں موصول ہوا ہے۔

مکرمی بندہ۔ معاف کیجئے میں جلد آپ کے عنایت نامہ کی وصولیابی کی اطلاع نہ دے سکا جس میں آپ نے میرے مقالہ پر تنقیدی نظر ڈالی ہے۔ میں تسلیم کرتا ہوں کہ میں نے اسلامیات کا خصوصیت کے ساتھ مطالعہ نہیں کیا۔ گو قرآن کریم کا ایک نسخہ میرے کتبخانہ میں اکثر میرے زیر مطالعہ رہا ہے اور اس میں کوئی شک نہیں۔ مجھے اس سے روحانی فیض حاصل ہوا ہے۔ مجھے ایک مسلم دوست مسٹر جعفر سے کئی بار ملاقات کا موقعہ نصیب ہوا ہے۔ جو مانچسٹر ہی میں رہتے ہیں۔ صاحب موصوف نے یہاں متعدد موقعوں پر لوکل سپریچولسٹ چرچ کے اجلاس میں تقریریں کی ہیں۔ بنا بریں میرا اعتقاد ہو گیا ہے۔ کہ جدید جمعیت روحانیین کے لئے اسلام کا تاریخی پہلو غیر سود مند نہ ہوگا از بسکہ اس صورت میں

زاویۂ نظر کے اندر ائتلاف و توازن قائم ہو جائے گا۔ اور روشن خیال مسلمانوں میں ہم سے مغائرت نہ رہے گی۔

میرے خیال میں مختلف مذاہب کا مطالعہ فائدہ سے خالی نہیں۔ میں ان اصحاب سے ہرگز متفق نہیں ہوں۔ جو ایک مخصوص اعتقاد کے مالک ہوتے ہیں اور مذہبی حملوں کو دینی شعار خیال کرتے ہیں۔ مذہبی زندگی میں حملہ کی گنجائش نہیں ہونی چاہیئے۔

میں آپ کے خیالات کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔ اور مجھے امید ہے کہ ایک دن پائیں خود یا جریدہ "دی ٹو ورلڈس" آپ کی خدمت سرانجام دے گا۔ آپ کا خیر اندیش

(دستخط) جیمس لیے

نائٹ مدیر "دی ٹو ورلڈس"۔ ۱۸ کارپوریشن سٹریٹ مانچسٹر۔

**ووکنگ مشن کی سرگرمیاں جاپان میں** ایک عرصہ سے ہم جاپان میں ایک باقاعدہ اور منظم اسلامی پراپیگنڈا کی راہ تک رہے ہیں۔ اسکے ثبوت میں شیخ مشیر حسین صاحب قدوائی آف گدیہ کے مضمون "جاپان کو ایک دعوت" میں سے جو اگست ۱۹۳۳ء کے "اسلامک ریویو" میں شائع ہوا ذیل کے فقرات نقل کر دینا ضروری ہے:۔

"لیکن میں جاپان کو دعوت دیتا ہوں۔ کہ وہ یورپ اور امریکہ ہر دو سے پہلے اسلام کو اختیار کرے اور فوراً اس بارہ میں قدم آگے بڑھائے۔ جاپان کے لئے اب عین موقع ہے۔ کہ وہ اسلام کو قبول کرے اور تمام ایشیا کی عنان قیادت اپنے ہاتھ میں لے۔ ..... ووکنگ مشن ہز ہائینس آغاخاں اور یہ بندہ ناچیز اسلام کے مختلف پہلوؤں کو پورے طور پر سمجھانے میں جاپان کی پوری مدد کریں۔ تاکہ وہ اپنی تمام ترقی پذیر افادی تحریکات کو اسلام کے ماتحت چلانے کے قابل ہو"۔

اسی وقت سے جب یہ مضمون لکھا گیا۔ ہم رستہ صاف کر رہے ہیں۔ اور الحمد للہ کہ حسب معمول ہماری مخلصانہ کوششیں ابھی سے پھل لا رہی ہیں۔ بعض جاپانی دوستوں اور بالخصوص مسٹر اے جے قادر کے اشتراک عمل سے جو ہمارے بھائی اور خدا کی راہ میں ہم سے ملکر کام کرتے ہیں

